| | |
|---|---|
| اَمَا مِن مَقامٍ اشْتَكِي غُرْبَةَ النّوىٰ | وخوفَ العِدىٰ فيهِ اليكَ سبيلُ |

ہو جواب اللذا مین قبلہ و ما نافیہ اسمہا سبیل والیک متعلق ہو۔ وجملہ اشتکی نعت مقام ترجمہ کیا مجکو ایسا موقع ومحل نہین ملتا کہ اوسمین مجکو ایسی راہ ملے کہ تجہسے غربت فراق اور دشمنونکی خوف کی شکایت کرون۔

| | |
|---|---|
| فَدَيْتُكَ اِنّي كَثيرٌ و شُقَّتي | بعيدٌ و اَشْياعي لَدَيكَ قليلُ |

الشقہ السفر والاشیاع الانصار ترجمہ مین تجہپر قربان میری دشمن بہت ہین اور میرا سفر دراز ہے اور مین یہان مسافر ہون اور میرے مددگار اور سفارش کرنے والے تیرے پاس کم ہین یعنے بہرحال قابل رحم ہون۔

| | |
|---|---|
| وكُنتُ اذا ما جِئتُ جِئتُ بعِلّةٍ | فافنَيتُ عِلّاتي فكيفَ اقولُ |

ترجمہ اور پہلی میری عادت یہ تہی کہ جب مین تیرے پاس آتا تہا تو کسی بہانہ اور حیلہ سے آتا تہا سو اب تو نے میرے تمام حیلے یا مین نے اپنی تمام بہانے ختم کردیے اب لوگون سے آنیکا بہانہ کیا کہون۔

| | |
|---|---|
| فما كُلَّ يومٍ لي بارضِكَ حاجةٌ | ولا كُلَّ يومٍ لي اليكَ رسولُ |

ترجمہ سو ہر روز مجکو تیرے وطن مین کام نہین پڑتا کہ اوسکے بہانہ سے آتا رہون اور نہ ہر روز مین تیری پاس قاصد بہیج سکتا ہون تو پہر ملنے کی کیا صورت ہوسکے

| | |
|---|---|
| صَحائفُ عندي للعِتابِ طَوَيتُها | ستُنشَرُ يوماً والعِتابُ طويلُ |

ترجمہ میری پاس شکایت دوستانہ کی کتابین اور دفتر ہین کہ اونکو مین نے لپیٹ رکہا ہے عنقریب ایک روز بوقت ملاقات کہولی جاوینگی اور شکایت بڑی لمبی چوڑی ہے

| | |
|---|---|
| فلا تَحمِلَنَّ ذَنْبي وانتَ ضعيفةٌ | فحَمْلُ دَمي يومَ الحِسابِ ثقيلُ |

ترجمہ سو تو میرا خون اپنی گردن پر مت لے ایسے حالمین کہ تو نازک ناتوان ہے کیونکہ میری خون کا اوٹہانا قیامت کے روز بہاری پڑیگا **وقال آخر**

| | |
|---|---|
| اَبَعدَ الّذي قَد لَجَّ تَتَّخِذينَني | عَدُوّاً وقد جَرَّعتِني السُّمَّ مُنقَعا |

لج بہ لزمہ والمنقع السم الثابت الراسخ ترجمہ کیا بعد ایسی محبت کے جو میرے گلے کا ہار ہوگئی ہے تو مجکو اپنا دشمن قرار دیتی ہے اور حال یہ ہے کہ تونے مجکو محبت کا ایسا زہر پلا دیا جو تاثیر کا مستحکم اور ثابت ہے

| | |
|---|---|
| وشَفَّعتُ مَن يَبغي عَلَيَّ ولَم اكُن | لِاَرجُمَ مَن يَبغي عَلَيكِ مُشَفَّعا |

شفعہ قبل شفاعتہ وبغی علیہ ظلمہ وارجم من ارجم التعدی ترجمہ اور تو نے میری معاملہ مین اوس شخص کا کہنا مانا جو مجہپر ظلم کرتا ہے اور مین ایسا نہیں کہ اوس شخص کو جو تجہپر زیادتی کرے اوسکی بات مانکر رخصت کرون

| | |
|---|---|
| فَقالَت وما هَمَّت بِرَجعِ جَوابِنا | بَلَ انتَ ابنتا الدَّهرِ لا تَضرَعا |

رجع الجواب رده سوا التضرع التذلل ترجمہ سواد سنے کہا اور ہماری جواب دینے کا قصد نہین کیا کہ بلکہ تونے ہمیشہ ہر چیز سے انکار کیا اگر ذلت وخواری سے
یعنے سیدنا جواب ہماری لیے یہ تہا کہ وہ یہ کہتی تو ذلیل وخوار ہے مگر اوسنے یون نہ کہا بلکہ بطور مبالغہ کہا تونے ہمیشہ سوای ذلت کے کوئی اور چیز اختیار
نہین کی کہ ہمیشہ فریاد وفغان کرتا رہتا ہی اور انکہو نین ذلیل رہتا ہی۔

| تحمل حملا فادحا فنوء بحملا | فقلت لها ما كنت اول ذی هوی |
|---|---|

الحمل بالكسر المحمل والفادح الثقيل يقال دين فادح - والجملة نعت ذی هوی ترجمہ مین نے اوس سے کہا کہ مین پہلا ایسا عاشق نہین ہون جسنے بہت بہاری
بوجہہ محبت کا اوٹھا لیا ہو اظہار دردمندی کیا لیعنے عاشق لوگ فریاد کرتے آئے ہین یہ میرا ایجاد نہین ہی - **وقال ابو الاسود الدولی**

| عجوزا ومن يحبب عجوزا يفند | ابى القلب الا ام عمرو وحبها |
|---|---|

فنده تفنيدا كذبه وعجزه وخطاه رایه ترجمہ میرا دل سب معشوقون کی محبت سے انکار کرتا ہی سوای محبت ام عمرو کی اوسکی پیری کی حالت مین اور جو بڈہیا کو دوست
رکہتا ہے وہ سست رائے اور سٹھا ہوا بتلایا جاتا ہے۔

| ورقعته ما شئت في العين واليد | كثوب اليماني قد تقادم عهده |
|---|---|

اليماني صفة الرجل او الثوب من اضافة الموصوف الى الصفة ورقعته مبتدا والموصول خبره والرقعة ما يصلح به الثوب المتمزق وكنى به عن قطعة من الثوب ترجمہ
وہ ام عمرو مثل ایسے تہان یمنی تاجر کے ہی یا مثل ایسے تہان یمانی کے ہی کہ اوسکو طیار کیے بہت زمانہ گزر گیا ہی اور وہ کہنہ ہو گیا ہی مگر اوسکا کپڑا ایسا
ہو جیسا تو چاہی کہ آنکہہ کو بلحاظ خوبصورتی اور ہاتہہ کو باعتبار نرمی وصفائی اچہا معلوم ہو ایسا ہی حال ام عمرو کا ہی کہ گو وہ بوڑہیا ہو گئی مگر اوسکا جسم
ویسا ہی قابل تعریف ہی **وقال آخر**

| على هجر ايامي بذي الغمر نادم | هجرتك ايام بذي الغمر انني |
|---|---|

ذو الغمر بالمعجمة موضع ترجمہ مین نے چندروز تجہسے بمقام ذو الغمر جدائی اختیار کی سو مین بیشک تجکو چندروز بمقام ذو الغمر چہوڑنیسے پشیمان ہون

| كعازبة عن طفلها وهي رائم | واني وذاك الهجر لو تعلمينه |
|---|---|

الواو بمعنے مع ولو بمعنے ليت والعازبة الغائبة والرائم العطوف الرؤف ترجمہ اور مین بیشک اس جدائی مین کاش تو اوسکی سختی معلوم کرلے مثل
اوس عورت کے تہا جو اپنی بچہ سی جدا ہو جاوی اور وہ اوسپر مہربان ہو کہ وہ باوجود جدائی کے ہر وقت اوسکا خیال رکہتی ہی **وقال آخر**

| سلوا ولا طول اجتماع تقاليا | ما احدث النأي المفرق بيننا |
|---|---|

ترجمہ جدائی تفرقہ انداز نے ہم مین فراموشی پیدا کی اور نہ درازی ایام وصال نے کوئی رنج وبغض پیدا کیا یعنی ہمارا عشق حالت فراق ووصال میں برابر یکسان ہے

| ولا زادنی الواشون الا صبابة | ولا کثرة الناهین الا تمادیا |
|---|---|

ترجمہ اور چغلخورون نے مجکو نہ برمائی مگر اوسکی محبت اور کثرت عشق سے منع کرنیوالون نے مجکو زیادہ کیا مگر مبالغہ اوسکے عشق مین ۔

| وانت التی ما من صدیق ولا عدی | یری نضو ما ابقیت الا رثی لیا |
|---|---|

الصدیق یعم الواحد والجمع ۔ والنضو بالکسر الجمل المہزول واراد بہ نفسہ وعنی بما ابقیت جسمہا ترجمہ اور تو وہ ہی کہ تونے مجکو ایسے حال مین کر دیا ہی کہ کوئی دوست اور دشمن ایسا نہین جو مجکو ایسے حال مین دیکہے کہ مین ضعیف ولاغر کیا ہوا اوس محبت کا ہون جو تو نے میرے لیے باقی رکہہ چہوڑی ہی مگر وہ میرے حال پر رحم کرتا ہی

| خلیلی الا تبکیا لی التمس | خلیلا اذا انفیت دمعا بکی لیا |
|---|---|

ترجمہ ای میرے دونو دوستو اگر تم میرے حال زار پر نہ روؤ تو مین طالب مدد ہونگا ایسے دوست سے کہ جب مین اپنے تمام آنسو ورکر تمام کر دون تو وہ میرے لیے رو دے یعنے جب تم رحم نکرو تو وہ مجہپر رحم کرے ۔

| کان لم یکن بین اذا کان بعدہ | تلاق ولکن لا اخال التلاقیا |
|---|---|

ترجمہ جبکہ ہجر کے بعد وصال ہو تو وہ ایسی ہی کہ گویا ہجر ہے نہین ہوی مگر وصال تو میری تصور مین ہی نہین آتا ۔ **وقال جمیل و حارب الفخذ الذی منہم بثینة** الفخذ حی الرجل اذا کان من اقرب عشیرتہ و بثینة محبوبتہ وہی بنت حیی ابن ثعلبة العذریة

| تفرق اہلانا بثین فمنہم | فریق اقام واستقل فریق |
|---|---|

بثین ترخیم بثینة ۔ واستقل الرجل حمل متاعہ ترجمہ ای بثینہ میرے اور تیرے کنبہ کے لوگ متفرق ہوگئے سو اونمین سے ایک فریق تو ٹہر گیا اور دوسرا فریق اپنا اسباب اوٹہا کر چلتا ہوا ۔

| فلو کنت خوار القنا باخ میسمی | ولکننی صلب القناة عتیق |
|---|---|

الخوار الضعیف وباخ اللحم تغیر واستعیر لتغیر المیسم ای الجمال وصلب القناة کنایة عن الجلید والعتیق النجیب الشریف ترجمہ سو اگر مین ضعیف ہوتا تو میری آبرو میں فرق پڑجاتا یعنے مین قید ہو جاتا مگر مین بہادر و شریف ہون مجسے ذلت نہین اوٹہائی جاتی ۔ اور شارح تبریزی لکہتا ہی باخت النار ای خمدت یعنی مین اگر ضعیف ہوتا تو میرے عشق کی حرارت سرد ہو جاتی ۔

| کان لم نحارب یا بثین لو انہا | تکشف غماہا وانت صدیق |
|---|---|

الضمیر المنصوب للحرب ۔ والغمی الامر المظلم المشتبہ ترجمہ اگر لڑائی کا جہمیلا جاتا ہی اور تو میری دوست بنی رہے تو ای بثینہ یہ صورت ایسی ہو جاوی کہ گویا میری اور تیری قوم مین کچہہ لڑائی ہی نہین ہوئی ۔ **وقال آخر**

شَیَّبَ ایامُ الفراقِ مفارقی ۔۔۔ وَأنْشَزْنَ نفسی فوقَ حیث تکونُ

مفارق الراس اوساطہ وانشزہ رفعہ وکنی بہ عن قرب الموت قال تعالی اذا بلغت التراقی ترجمہ شدت ایام فراق نے میری سر کی پٹیونکو یعنی جو انمین بوڑہا کردیا اور میری دم کو اوسجگہہ سے جہان وہ رہتا تہا اوپر لیگئے یعنے میرا ناک مین دم آگیا ہی اور قریب الموت ہون۔

وقد لانَ ایامُ اللِّوی ثم لم یکد ۔۔۔ مِنَ العَیشِ شیءٌ بعدهنَّ یلینُ

لان لہ اذا اطاعہ واللوی موضع ترجمہ بیشک وہ زمانہ جو بمقام لوی گزرا وہ مجہسے موافق تہا کہ ہر وقت عمل یہتا تہا پہر لعد اوس زمانہ کی کچہہ بہی زندگی حسب دلخواہ نگزری۔

یقولون ما ابلاكَ والمالُ غامرٌ ۔۔۔ لدیكَ وضاحی الجلدِ منكَ كنینُ

فقلتُ لهم لا تعذلونی وانظروا ۔۔۔ الی النازعِ المقصورِ كیف یكونُ

ابلاہ جعلہ بالیاً خلقاً والغامر بالمعجمۃ الکثیر وضاحی الجلد ظاہرہ والکنین المستور والمراد بہ اللباس الساتر والنازع الغریب والمقصور المحبوس ترجمہ لوگ مجہہ سے کہتے ہین کہ کس چیز نے تجکو بوڑہا اور ضعیف کردیا ہی اور حال یہ ہی کہ تجہہ پاس مال بہت ہی اور تیرا جسم ظاہر لباس سے ڈہکا ہوا ہی یا خوشی سے سو مین نے اونسے کہا کہ تم مجکو ملامت مت کرو اور مجکو کہ مین غریب الوطن اور محبوس ہون دیکہو اور رحم کرو یعنی اگرچہ مین اپنے وطن مین بڑا دولتمند ہون مگر کیسی حالمین ملامت بیموقع ہی وقال ابو دہبل الجمحی الصحیح انہا لمحمد بن بشیر الخارجی من قصیدۃ اولہا ٥ یا احسن الناس الا ان نائلہا ✤ قدماً لمن یرتجی معروفہا عسر وانما دلہا سحر تصید بہ ✤ وانما قلبہا للمشتکی حجر ✤ ہل تذکرین ولما انس عہدکم ✤ وقد یدوم لعہد الخلۃ الذکر ✤

اقولُ والركبُ قد مالتْ عمائمُهم ۔۔۔ وقد سقی القومَ كأسَ النعسةِ السهرُ

ترجمہ مین ایسی وقت مین کہتا ہون کہ شتر سوارونکی پگڑیان نیند کے زور سے جہک گئی ہین اور قوم کو کثرت بیداری نے اونگہنی کا پیالہ پلادیا ہی۔

یا لیتَ انی باثوابی وراحلتی ۔۔۔ عبدٌ لاهلكِ هذا الشهرَ مؤتجرُ

اراد بالاثواب النفس کما فی قولہ تعالی وثیابک فطہر او الزاد والمتاع والموتجر المواجر اسم مفعول ترجمہ ای کاش مین اپنے دل یا اسباب اور سواری سمیت اے معشوقہ تیرے اہل کا اس مہینہ بہر ایک غلام کرایہ دار ہو جاؤن کہ اس تقریب سے تیرے ساتہہ رہون۔

ان كان ذا قدرٍ يعطيكِ نافلةً ۔۔۔ منا ويحرمنا ما انصفَ القدرُ

جواب الشرط قولہ ما انصف القدر وقولہ یعطیک نافلۃ منافی موضع صفۃ لقدر والنافلۃ العطیۃ ترجمہ اگر تقدیر مین یہ ہی کہ وہ تجکو ہمسے فائدہ پہونچوائے اور ہمکو تجہسے منتفع نہونے دے تو اس صورت مین تقدیر غیر منصف ہوگی

جِنِّیَّةٌ او لها جِنٌّ یعلِّمُها ۔۔۔ رَمْیَ القلوبِ بقوسٍ ما لها وَتَرُ

ترجمہ معشوقہ حقیقت مین پری ہی یا اوسکو کوئی جن کمان بے چلہ سے دلون پر تیر مارنی سکہاتا ہی یعنی تیر نگاہ **وقال توبۃ بن الحمیر**

| بلی کل ما شف النفوس یضیرھا | یقول اناس لا یضیرک نایھا |
|---|---|

النفیر الفقر ترجمہ لوگ مجھسے کہتے ہین کہ تجکو لیلی کا فراق نقصان نہین پہونچا دیگا مین نے کہا کیون نہین نقصان پہونچاویگا اسلیے کہ جو چیز طبیعتونکو ضعیف کردیگی وہ ضرور نقصان پہونچاتی ہی۔

| ویمنع منھا نومھا وسرورھا | الیس یضیر العین ان تکثر البکا |
|---|---|

ترجمہ کیا کثرت گریہ اور آنکہہ کو اوسکی خواب و خوشی سے روکا جانا ضرر نہین ہی یعنی بیشک مضر ہی اور فراق انکی سوا اور کیا ہوتا ہی **وقال ابن ابی دباکل الخزاعی**

| ویوم نلتقی فیہ قصیر | یطول الیوم لا القاک فیہ |
|---|---|

ترجمہ جس روز تجھسے نہین ملتا ہون وہ دراز ہوجاتا ہے اور وہ روز جس مین تجھسے ملاقات ہوتی ہی کوتاہ معلوم ہوتا ہی۔

| فقلت لصاحبتی فمن یضیر | وقالوا لا یضیرک نای شھر |
|---|---|

ترجمہ اور اونکو نے کہا کہ تجکو تیری محبوبہ سے ایک مہینہ کی جدائی کچہہ نقصان نہیں کریگی سو مین نے اپنی دونون دوستون سے کہا کہ اگر مجکو وہ نقصان نہین کرتی تو کسکو نقصان کریگی یعنی میری سوائے کسیکو نقصان نہین کریگی **وقال عبید اللہ بن عبد اللہ بن عتبۃ بن مسعود**

| ھواک فلیم فالتام الفطور | شققت القلب ثم ذررت فیہ |
|---|---|

الذر النثر ولیم مجہول من لام اذا اصلحہ والالتیام مطاوعہ والفطور الشقوق ترجمہ اے محبوبہ تونے میرے دلکو چیر اپہر اوسمین تونے اپنی محبت کو پہیلا دیا پہر وہ زخم درست و اصلاح کیا گیا سو وہ زخم درست اور اچہی ہوگئی اور تیری محبت اوسمین موجود ہی اب نکل نہین سکتی۔

| فبادیہ مع الخافی یسیر | تغلغل حب عثمۃ فی فوادی |
|---|---|

ترجمہ عثمہ کی محبت میرے دل مین خوب بزور بیٹھ گئی سو محبت ظاہر بمقابلہ محبت باطنی کے نہایت کم ہے۔

| ولا حزن ولم یبلغ سرور | تغلغل حیث لم یبلغ شراب |
|---|---|

ترجمہ اوسکی محبت اوسجگہ بزور داخل ہوگئی جہان شراب پانیکا اثر نہین پہونچتا اور نہ غم اور خوشی کی تاثیر پہونچتی ہی۔ **وقال ابن میادۃ**

| وادمعھا یذرین حشو المکاحل | وما انس م الاشیاء لا انس شقھا |
|---|---|

ما شرطیۃ جازمۃ ومن الاشیاء اصلہ من الاشیاء وادمعھا مرفوع علی الابتداء ویذرین خبرہ والجملۃ حال وارادہ اطارہ والحشو ما یحشی والمکاحل جمع مکحل یا مکسر ترجمہ اور اگر مین چیزون مین سے کوئی چیز بہول جاؤن تو ممکن ہی مگر اوسکے کہنے کو جبکہ اوسکے آنسو سرمہ دانکی باطن کی چیز یعنے سرمہ کو بکہیرتی تہی یعنے جبکہ وہ سرمگین چشم سے آنسو بہاتی تہی اور سرمہ اونکے ساتہہ نکلتا تہا ہرگز نہ بہولونگا اور اوسکے کہنے کا بیان اگلے شعر مین ہی۔

| تمنّع بذا الیوم القصیر فانّه | رهین بایام الشهور الاطاول |
|---|---|

الجملة مفعول القول ترجمہ وہ مجھسے یہ کہتے تھے کہ اس یوم وصال سے جو چھوٹا ہی منتفع ہو کیونکہ یہ روز مہینوں کے بڑے دنوں پر یعنی ایسے دنون پر جو بسبب صدمات فراق دراز معلوم ہونگے گروہی۔ خلاصہ یہ کہ ایسا دن پھر مہینوں نہیں نصیب ہوگا۔ وقال آخر

| بیضاء آنسة الحدیث کانّها | قمر توسّط جنح لیل مبرد |
|---|---|

الآنسة المانوسة۔ والجنح من اللیل طائفة منه۔ والمبرد الداخل فی البرد۔ ذا برد ترجمہ وہ معشوقہ گوری رنگ کی ہے جسکی باتون مین دل لگتا ہے گویا وہ ایک چاند ہے جو پارہ شب سرد مین جسمین غبار نہین ہوتا کھلا ہوا ہے

| موسومة بالحسن ذات حواسد | انّ الحسان مظنّة للحسّد |
|---|---|

ترجمہ وہ حسن مین نشانمند و مشہور ہے جسپر بہت سی عورتین حسد کرتی ہین کیونکہ خوبصورت عورتین حاسدونکا خاص موقع ہے

| خودٌ اذا کثر الحدیث تعوّذت | بحمی الحیاء وان تکلّم تقصد |
|---|---|

ترجمہ وہ زن نازک اندام ہے جبکہ اوسکے روبرو گفتگو زیادہ ہوتی ہے تو وہ حیا و شرم کی پناہ لیتی ہے اور اگر وہ خود گفتگو کرتی ہے تو اعتدال کے ساتھ یعنی نہ زیادہ نہ کم۔

| وتری مدامعها ترقرق مقلةً | سوداء ترغب عن سواد الاثمد |
|---|---|

رقرق الدمع صبّه واساله واسالة المقلة کنایة عن کثرة البکاء ترجمہ اور بوقت رخصت تو اوسکے کویون یعنے آنسو بہنے کی جگہونکو دیکھے گا کہ آنکھ کو ایسے سیاہ ڈھیلے کو بہاتی ہین جو سرمہ کی سیاہی سے بسبب ذاتی سیاہی کے بے پروائی کرتے ہین یعنے ایسے ڈھیلہ چشم سرمہ دادہ ہے ۔ وقال آخر

| صفراء من بقر الجواء کانّما | ترک الحیاء بها رداع سقیم |
|---|---|

الصفرة توصف بها البقرة قال تعالی صفراء فاقع لونها تسر الناظرین۔ والجواء بالجیم لکتاب موضع ینسب الیه البقرات۔ والرداع بالضم النکس ترجمہ وہ معشوقہ سنہری رنگ کی وحشی القطع شل گاؤان مقام جواکی ہے اور بباعث حیا کے قلیل الحرکات بھاری بھرکم ہے گویا کہ حیا نے اوس پر سرنگونی مریض کی سی ڈالدی ہے یعنی حیا کی سبب ایسی سرنگون رہتی ہے جیسا مریض سرنگون رہتا ہے۔

| من محذیات اخی الهوی جُرَع الاسی | بدلال غانیة ومقلة ریم |
|---|---|

احذاه شیئا اعطاه ایاه۔ والجرع جمع جرعة مفعول ثان۔ والاسی الحزن والغانیة الجمیلة التی غنیت بجمالها والتی تطلب ولا تطلب۔ والریم

الغزلان ترجمہ وہ معشوقہ اون طرحدار عورتون سے ہیں جو عاشقون کو اپنے ناز معشوقانہ و چشم آہوانہ کے ذریعہ سے غم کے گھونٹ پلاتی ہین

وقصيرةِ الايامِ وَدَّ جليسُها ۔۔۔ لو نالَ مجلسَها بفقدِ حميمِ

ترجمہ اور اوس معشوقہ کے ایام وصل بسبب کمال خوشی کے چھوٹے معلوم ہوتے ہین اوسکا ہمنشین اس امر کو دوست رکھتا ہے کہ کاش اوسکی ہمنشینی بعوض جلتے رہنے پیارے رشتہ دار کے ٹہا دے ۔ وقال آخر

ونارٍ كسحرِ العَوْدِ يَرفعُ ضوءَها ۔۔۔ مع الليلِ هبّاتُ الرياحِ الصوارِدُ

الواو بمعنی رُبَّ ۔ والسحر بالفتح الرية ۔ والعود بالفتح الجمل المسن ۔ والهبات جمع هبّة مرّة من هبّت الريح اذا تحركت وثارت فائل ترفع ۔ والصوارد جمع صارد من صرد اذا وجد البرد سريعًا ويحتمل ان يكون بمعنى السهم النافذ ترجمہ اور کتنے ہی شعلے مثل پھیپھڑے شتر پیر کے سرخ تھے کہ اونکی روشنی کو سرد ہواؤنکی جھونکے یا ایسی ہواؤنکی جھونکے جو تیر وکی مانند بدنومین گھسے جاتے تھے رات مین بلند کرتی تھی ۔

صُدُّ بايدی العِيسِ عن قصدِ اهلها ۔۔۔ وقصدی اليها بالمودةِ قاصدُ

ترجمہ کردکامین نے شترون کے لگے پاؤونکو اوس آگ والون کے پاس جانے سے اور حال یہ تھا کہ میرا دل اوس آگ کا باعث محبت کے قصد کرتا تھا کیونکہ وہ آگ قوم محبوبہ کی تھی ۔ مگر بخوف رقیبون کے نگیا ۔ وقال الحسين بن مطير

وكنتُ اذودُ العينَ ان تَرِدَ البكا ۔۔۔ فقد وردتْ ما كنتُ عنه اذودُها

ترجمہ اور مین اپنی آنکھ کو روکتا تھا کہ رونیکے پاس مت جا سو وہ کمبخت اوس جگہ جا اُتری جس جگہ سے مین اوسکو روکتا تھا ۔

خليلَيَّ ما بالعيشِ عَتْبٌ لو انّنا ۔۔۔ وجدنا لايامِ الحِمیٰ من يُعيدُها

العتب الکدورة ترجمہ اے میرے دونو دوستو ہماری زندگی مین کچھ کدورت نرہی اگر ہم ایسے شخص کو پالیوین جو زمانہ وصال حمی کو ہمارے پاس لوٹالاوے مگر ایسا شخص کہان ملتا ہے

ولی نظرةٌ بعد الصدودِ من الجوی ۔۔۔ كنظرةِ ثكلیٰ قد اُصيبَ وليدُها

الجوی حرقة الجوف ترجمہ جبکہ معشوقہ مجھسے روگردانی کرکے جاتی ہے تو مین اوسکو بسبب سوزش عشق کے ایسی نگاہ حسرت آلود سے دیکھتا ہون جیسے وہ زن جسکا بچہ مرگیا ہو اپنے فرزند مردہ کو حسرتناک دیکھتی ہے

هلِ اللهُ عافٍ عن ذنوبٍ تسلّفتْ ۔۔۔ امِ اللهُ ان لم يعفُ عنها يعيدُها

ترجمہ کیا خدا اون گناہون سے جو مین نے پہلے ایام وصال مین کیے ہین درگذر کریگا یا خدا اگر اون سے درگذر نکریگا تو ویسے ہی گناہ اور

سوار بن المضرب

مجھسے دوبارہ کرا ویگا یعنی پھر وصال کراویگا کہ ویسے ہی گناہ مجھسے ظہور میں آوینگے کاش ایسا ہی ہو۔ وقال سوار بن المضرب

یا ایھا القلب ھل تنہاک موعظۃ ۔۔۔ او یحدثن لک طول الدھر نسیانا

ترجمہ ای میرے دل کیا تجھکو عشقبازی سے ناصح کی نصیحت روکیگی یا درازی ایام فراق تجھے یار کو بھلا دیگی یعنی کاش ان دو صورتونمین سے کوئی صورت ظہور میں آوے۔

انی سأستر ما ذو العقل ساترہ ۔۔۔ من حاجۃ وامیت السر کتمانا

ترجمہ بیشک مین اب اوس حاجت کو چھپاؤنگا جسکو عاقل چھپاتا ہی اور بھید کو مار ڈالونگا چھپا کر یعنی ایسا پوشیدہ کرونگا کہ گویا اوس کو مار ڈالا ہی۔

وحاجۃ دون اخری قد سنحت بھا ۔۔۔ جعلتھا للتی اخفیت عنوانا

سنح بہ اظہرہ ۔ والمجرور للحاجۃ الاولی ۔ والجملۃ نعت ثان لھا وجعلتھا جواب رب ترجمہ اور بعض مطلب غیر مقصود جنکو مین لوگون پر ظاہر کرتا ہون ایسے ہوتے ہین کہ اونکو دوسرے مطلب مقصود کا جسکو اونسے پوشیدہ کرتا ہون عنوان و تمہید کرتا ہون۔ اپنی بھید چھپانیکی تعریف کرتا ہی

انی کأنی اری من لا حیاء لہ ۔۔۔ ولا امانۃ بین القوم عریانا

ترجمہ مین بیشک ایسے حال مین ہون کہ گویا اوس شخص کو جسکو نہ شرم ہی اور نہ وصف امانت تمام مجمع کے درمیان علی الاعلان برہنہ دیکھتا ہون یعنی جبکہ لوگون سے حیا اور امانت جاتی رہی تو اب حفظ سر ضرور ہوا۔ وقال آخر

آخر

اھابک اجلالا وما بک قدرۃ ۔۔۔ علی ولکن ملء عین حبیبھا

ہابہ خافہ ترجمہ ای معشوقہ مین تجھسے تیری عظمت و شان کے سبب ڈرتا ہون ورنہ بظاہر تجکو مجھ پر کچھ اختیار نہین ہی مگر کیا کیجے تجھکو خوب دیکھنا میری آنکھ کو پسند ہی سنا چار تجھکو دیکھتا اور تجھسے ڈرتا رہتا ہون۔

وما ھجرتک النفس انک عندھا ۔۔۔ قلیل ولکن قل منک نصیبھا

انک بالفتح بتقدیر اللام وقلاہ ابغضہ ترجمہ اور تجھکو میری طبیعت نے اسلئے نہین چھوڑ دیا کہ تو اوسکے نزدیک ایک چیز قلیل و حقیر ہی یا تو اوسکے بغض کی شی ہی ہان اوسکا حصہ اور نفع تجھ مین کم رہگیا ہی نا چار تجھسے جدا رہتی ہی۔ وقال ابن الدمینۃ

ابن الدمینۃ

الا لا اری وادی المیاہ یثیب ۔۔۔ ولا النفس عن وادی المیاہ تطیب

الاثابۃ المجازاۃ ۔ وطاب عنہ اعرض عنہ ترجمہ سن اے مخاطب مین نہین خیال کرتا کہ مقام وادی میاہ یعنی وہانکی رہنیوالی بسکے

جابنوالون کو نیک بدلا دیوین اور نہ مین خیال کرتاہون کہ میری طبیعت مقام وادی سیاہ سی بے پرواہ ہوجاوی۔

أحِبُّ هبوطَ الوادِيَين وانّني — لَمُشْتَهِرٌ بالوادِيَين غريبُ

اراد بالوادِيَين جانبي الوادي المذكور ترجمہ مین ہر دو کنارے وادی مذکور مین اوترنیکو دوست رکھتا ہون اور مین ہر دو کنارہ وادی مذکور کے جانبنے والونمین مشہور مسافر ہون۔

أحقًّا عبادَ اللهِ أن لستُ واردًا — ولا صادرًا الّا علىَّ رقيبُ

ترجمہ ای بندگان خدا کیا یہ امر راست ہی کہ مین محبوبہ کے پاس یا وادی مذکورہ مین نہین جاسکتا ہون اور نہ وہانسے لوٹ سکتا ہون مگر ایسے حالمین کہ میری اور اسکی کیفیت کا کوئی رقیب اور نگہبان ہوگا۔ شکایت کثرت رقیبونکی کرتاہی۔

ولا زائرًا فردًا ولا في جماعةٍ — من الناس الّا قيل انت مريبُ

المُريب بصيغ المتهم ترجمہ اور کیا یہ بھی راست ہی کہ مین اوس سے تنہا اور لوگون کے مجمع مین ملاقات نکرونگا مگر لوگ مجھکو کہینگے کہ تو ہماری نزدیک متہم ہی

وهل رِيبةٌ في أن تَحِنَّ نجيبةٌ — الى الفِها او ان يَحِنَّ نجيبُ

الاستفهام للانکار والحنين الاشتياق ترجمہ اور کیا تہمت ہی اس امر مین کہ شریف عورت اپنی دوست کیطرف مشتاق ہو یا شریف مرد شریف عورت کیطرف

وانّ الكثيبَ الفردَ من جانب الحِمى — اِلَىَّ وانْ لم آتِهِ لحبيبُ

الكثيب التل من الرمل ترجمہ اور بیشک اکیلا ریتکا ٹیلہ رمنہ کی کنارہ کا جسپر محبوبہ مقیم ہی اگرچہ مین وہان بسبب رقیبون کے خوف کی جا نہین سکتا مگر وہ مجھکو بہت پیارا ہی۔

لكِ اللهِ انّي واصلٌ ما وصلتني — ومُثْنٍ بما أوليتِني ومُثيبُ

کاف الخطاب مکسورة ومعناه لكِ اللهُ مقسما به اي اقسم لكِ بالله واولاه اعطاه ترجمہ مین تیری لیے خدا کی قسم کہاتا ہون کہ مین تجھسے ملونگا جب تک تو مجھسے ملیگی اور تیری تعریف کرونگا اوس چیز کی بابت جو تو مجھکو دیگی اور اوسکا عوض تجکو دونگا۔

واٰخذُ ما اعطيتِ عفوًا وانّني — لَاَزْوَرُ عمّا تكرهين هيوبُ

العفو ما زاد عن الحاجة۔ والازور من به اعوجاج الزور اي جانب الصدر وكني به عن المنحرف المعرض۔ والهيوب مبالغة الهائب۔ ترجمہ اور جو تو محکو اپنی حاجت سے زیادہ چیز دیتی ہی اوسکو لیتاہون۔ اور مین بیشک اوس چیز سے جسکو تو برا جانتی ہی اعراض کرنیوالا اور تجھسے بہت ترسان ہون

فلا تتركي نفسي شَعاعًا فانّها — من الوجد قد كادت عليكِ تذوبُ

الشاع کالسحاب النفس المتفرقۃ الهموم ترجمہ سو تو میری جانکو حالت پریشانی مین مت چھوڑ کیونکہ وہ تیری عشق سی گلجانیکے قریب ہی اسلیٔ وہ قابل رحم ہی

وانّی لاستحییک حتّی کانّما — علی بظهر الغیب منک رقیب

ترجمہ اور مین بیشک تجھسے شرم کرتا ہون اور اسلیٔ تیری سوا کسی خوبرو کو نہین دیکھتا ہون یہانتک کہ گویا تیری غیبت مین تیرے طرف سی مجھپر نگہبان مقرر ہی کہ مین کسی معشوق کو نہ دیکھون - وقال آخر

تحمّل اصحابی لهم مجد اوجدی — وللناس اشجان ولی شجن وحدی

ترجمہ میرے یارون نے اپنے غم کا بوجھ اوٹھا لیا کیونکہ اونکا غم میری غم کی مانند بھاری نتھا ورنہ اوٹھا نہ سکتے اور لوگون کے بہت سی غم ہین اور میری لیٔے صرف ایک غم ہی اور باانہمہ وہ ساری غم میرے غم کی برابر نہین ہین -

اُحبّکم ما دمتُ حیًّا فان اَمُتْ — فوا کبدا ممّن یُحبّکم بعدی

ترجمہ مین تم کو جبتک زندہ ہون دوست رکھونگا سو اگر مین مرگیا تو اوس شخص کے جگر پر مجھکو افسوس آتا ہی جو تمکو میرے بعد چاہیگا کیونکہ تو سنگدل سفاک ہی سو دیکھی کہ اوس جگر پر تیری ہاتھون کیا کیا گذری - وقال ابو حیّۃ النّمیری

رمتہ اَناۃٌ من ربیعۃِ عامرٍ — نؤومُ الضحی فی ماتمٍ ایّ ماتمِ

الضمیر المنصوب لنفسہ - والمرأۃ اناۃٌ اذا کانت بطیئۃ القیام والقعود والمشی من الونی وھو الکسل وربیعہ عامر بطن من ہوازن ترجمہ اوسکے (یعنی میری) تیر نگاہ مارا ایک رام طلب کاہل عورت نے جو قبیلہ ربیعہ عامر سے تھی اور جو بطور خوشحالونکی چاشت کی وقت زیادہ سونے والی تھی اور وہ ایک عمدہ مجمع عورتون مین تھی -

فجاء کخوط البان لا متتابعٌ — ولاکن بسیما ذی وقارٍ ومیسم

الخوط الغصن الطری الرطب - والبان شجر معروف لیّن الاغصان - والتتابع التساقط ولا معنی غیر والمیسم الجمال ترجمہ پس وہ زخمی اوسکی طرف شل شاخ تر و تازہ بان کے درخت کی سیدھا آیا اور اوسکے سوا کسی طرف متوجہ نہوا اور چھوہرونکی طرح نہ آیا بلکہ بعلامت وقار اور صاحب جمال لوگونکی

فقلن لها سرًّا فدیناکِ لا یرح — صحیحًا وان لم تقتلیہ فالممی

لا یرح امر غائب من راح اذا ذھب - والالمام الرجل اذا اتی الصغیرۃ - ترجمہ سو اوسکے ساتھ والیون نے اوس سے آہستہ کہا کہ ہم تجھ پر قربان یہ زخمی سلامت نجانے پاوے یعنی اوسکو قتل کر ڈال اور اگر تو اوسکو قتل نکریگی تو اوسکو کچھ ستا نگالی دیکر یا روگردانی سی - خلاصہ یہ اگر تو کبیرہ

نقل سے بچر تو صغیرہ یعنی سب وشتم واعراض سے تو اجھیو تا بخلنے دی۔

فالقت قناعا دونه الشمس واتقت  بأحسن موصولين كف ومعصم

ترجمہ سو اوس نے موںھ پر برقعہ ڈال لیا کہ اوس برقع سے درپراوسکا چہرہ آفتاب کی مانند تابان تھا اور اوسنے اپنے روی روشن کو مجھسے بذریعہ ایک عضو کی جو معصم و یعنی متصل ہتیلی اور پہونچے کے نہایت خوبصورت تھا چھپا لیا۔ خلاصہ یہ کہ اوسنے اپنے چہرہ کو کلائی رکھکر مجھسے چھپا لیا اور اوسکی کلائی اوسکی ہتیلی سے خوبصورت تھی۔

وقالت فلما افرغت في فؤاده  وعينيه منها السحر قلن له قم

الافراغ الصب۔ وقلن امر للنساء الحاضرات مفعول القول ترجمہ سو جب اوس معشوقہ نے اپنا جادو زخمی کے دل اور اوسکی دونون آنکھونمین خوب ڈالدیا تو اوسنے اپنے ساتھنون سے کہا کہ تم اس زخمی کو کہدو کہ یہان سے چلا جاوی۔

فود بجدع الانف لو ان صحبه  تنادوا وقالوا في المناخ له نم

ترجمہ سو اوس زخمی نے بعوض اپنی ناک کٹنے کے اس امر کی آرزو کی کہ کاش اوسکے ساتھی اوسی پکارین اور کہین کہ تو اوسی مقام پر سوو جب تلک چاہے بعوض ناک کٹنے کے یعنی کہ گو اس صورت مین میری ناک کٹجاوی تب بھی یہ امر مجکو گوارا ہی۔

فراح وما يدري أفي ساعة الضحى  تروح ام داج من الليل مظلم

تروح الرجل ذهب في الرواح وهنا جرد عن معنے الرواح ترجمہ سو جب اوسکو اوٹھنے کو کہا تو وہ زخمی ناچار وہان سے چل پڑا مگر شدت غم ایسے حال مین کہ وہ نہین جانتا تھا کہ چاشت کیوقت چلا ہی یا کالی رات مین۔ وقال آخر

نظرت كأني من وراء زجاجة  الى الدار من فرط الصبابة انظر

ترجمہ مین نے عشق کی جوش مین بحالت گریہ محبوبہ کی گھر کو دیکھا تو اوسوقت بسبب اشکہای چشم مجکو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ گویا مین شیشہ کے پیچھے سے دیکھ رہا ہون یعنے آنکھین بسبب ڈبڈبانے کے شیشہ کی مانند ہو رہی تھین۔

فعيناي طورا تغرقان من البكا  فأعشى وطورا تحسران فأبصر

عشی الرجل ساء بصرہ۔ وحسر انکشف ترجمہ سو میری دونون آنکھین کبھی بسبب کثرت گریہ کے آنسو و مین ڈوبجاتی ہین اور مین چوندہا اور ضعیف البصر ہوجاتا ہون اور کبھی اشک سے صاف ہوتی ہین اور مین صاف دیکھنے لگتا ہون۔ وقال آخر

وما شنتا خرقاء واهيتا الكلى  سقى بهما ساق فلم يتبلّلا

بِاَضْیَعَ مِنْ عَیْنَیْكَ لِلدَّمْعِ كُلَّمَا ۔ تَوَهَّمْتَ رَبْعًا اَوْ تَذَكَّرْتَ مَنْزِلَا

الشن والشنۃ الزق البالی ۔ والخرقاء الامراۃ التی لایکون لہا بصیرۃ فی الامور ۔ والوہی الوہن ۔ والکلیۃ الرقعۃ المستدیرۃ یخرز تحت عروۃ الزق ۔ والتبلل الابتلال **ترجمہ** اور دو پرانی مشکین ناتجربہ کار عورت کی جنکے گول چمڑے کے چاند دکہ مشک کی علاقہ یعنی اوسکی جوتی کی نیچے دونون طرف بخیال مضبوطی در وکنی یا ٹیکے سی دیتی ہین) ڈھیلی ہوگئی ہون اور جنکو پانی پلانیوالی نے پانی پلاکر یون ہی رکھدیا ہو اور اوسکو پانی سے تر نہ کیا ہو تیری دونون آنکھونسے زیادہ تر پانی ضائع نہین کرتین جبکہ تو محبوبہ کے فرودگاہ اور اوسکی مقام کا خیال اور اوسکے یاد کرتا ہے یعنے اسقدر پانی اون مشکیزون سے بھی ضائع نہین جاتا جسقدر ایسے وقت مین تیری آنکھون سے ۔ ناتجربہ کار عورت جو مشک کا سینا اور درزی کا لینا اور باندھنا نہ جانتی ہو خصوصًا جبکہ اوسکی مشک کہنہ و خشک ہو اور اوسکی چاندکی ٹانکے ڈھیلے ہوگئی ہون ۔ بیشک پانی زیادہ ضائع کریگی

وقال ابو الشیص الخزاعی

وَقَفَ الْهَوٰی بِیْ حَیْثُ اَنْتِ فَلَیْسَ لِیْ ۔ مُتَاَخَّرٌ عَنْہُ وَلَا مُتَقَدَّمُ

الباء للتعدیۃ ۔ والمتاخر والمتقدم کلاہما اسم ظرف او مصدران **ترجمہ** محبت نے مجھکو وہان لیجاکر کھڑا کردیا جہان اے معشوقہ تو ہے سوا اسے میرے لیے نہ پیچھے ہٹنے کی جگہ ہے اور نہ آگے بڑھنے کی یعنی حیران و بدحواس کھڑا ہون ۔

اَجِدُ الْمَلَامَةَ فِیْ هَوَاكِ لَذِیْذَةً ۔ حُبًّا لِذِكْرِكِ فَلْیَلُمْنِی اللُّوَّمُ

**ترجمہ** مین تیری محبت مین ملامتگرون کی ملامت کو مزیدار پاتا ہون بسبب محبت تیرے ذکر کے کیونکہ ملامتگر آخر تیرا ذکر کرتے ہین سواے مناسب ہے کہ ملامتگر مجھکو دل کھولکر ملامت کرین ۔

اَشْبَهْتِ اَعْدَائِیْ فَصِرْتُ اُحِبُّهُمْ ۔ اِذْ كَانَ حَظِّیْ مِنْكِ حَظِّیْ مِنْهُمُ

**ترجمہ** تو میرے دشمنونکی ہمرنگ ہوگئی اسلیئے کہ مجھکو تجھسے ویساہی عداوت اور ستانیکا حصہ ملتاہے جیساکہ مجھکو دشمنون سے تکالیف کا حصہ ملتاہے اور جب تو دشمنون کی مشابہ ہوگئی تو بوجہ تیری مشابہت کے مین دشمنونکو چاہنے لگا ۔

وَاَهَنْتِنِیْ فَاَهَنْتُ نَفْسِیْ صَاغِرًا ۔ مَا مَنْ یَّهُوْنُ عَلَیْكِ مِمَّنْ یُّكْرَمُ

**ترجمہ** اور تونے مجھکو ذلیل کیا سو مین نے اپنے نفس کو بہت شدت سے ذلیل کردیا کیونکہ جو تیرے نزدیک ذلیل ہے وہ قابل تعظیم نہین ہے یعنی ہر طرح مین تیری مرضی کا تابع ہون ۔ وقال آخر

ہو حمید بن ثور الہلالی رضی اللہ عنہ مخضرم صحابی وکان یکنی بالسرحۃ وہی الشجرۃ التی لاشوک فیہا عن المحبوبۃ بعد ما منع عن التشبیب بہا ۔

ولا عزو الا ما یخبر سالم ۔۔۔ بان بنی استاهها نذل وادم

سالم مولی الشاعر ۔ والاستاہ سب عندہم معناہ انہم ولد واسن استاہ امہاتہم فہم کالبراز والمجرور فی استاہہا لا امہاتہم ۔ والادم الخسیس ترجمہ کوئی تعجب کی بات نہین ہی مگر وہ خبر جو میری مولی سالم نے بیان کی وہ یہ ہی کہ اپنی مادر کی پاخانون سے میری قتل کی منت مانی ہی ۔

ومالی من ذنب الیہم علمتہ ۔۔۔ سوی اننی قد قلت للسرحۃ اسلمی

ترجمہ اور مین نے اونکا کوئی قصور جو مجھکو معلوم ہو نہین کیا سوا اس امر کے کہ مین نے اپنی محبوبہ سرحہ سی کہا کہ سلامت رہ ۔

نعم فاسلمی ثم اسلمی ثمت اسلمی ۔۔۔ ثلث تحیات وان لم تکلمی

ثمت لعطف الجملۃ علی الجملۃ اخص من ثم فانہا اعم منہ ۔ وثلث منصوب علی المصدریۃ ترجمہ ہان کہا مین نے اور پھر کہتا ہون کہ تو بچی رہ پھر بچی پھر بچی رہ ۔ تجھکو تین تحفہ سلام کے بھیجتا ہون اگرچہ تو مجھسے کلام نہین کرتی ہی ۔ وقال خلید مولی العباس بن محمد ونسب فی الاغانی الی عبد اللہ بن الدمینۃ وکان یہوی امرأۃ من قومہ فارسلت الیہ ان اہلی قد نہونی عنک فارسل الیہا ۔

خلید مولی العباس

اما والراقصات بذات عرق ۔۔۔ ومن صلی بنعمان الاراک

الرقص محرکۃ السیر السریع للابل ۔ وذات عرق میقات اہل العراق وہو موضع بالبادیۃ ونعمان او علی قرب مکۃ اضیف الی الاراک لکثرتہا بہا ترجمہ خبردار ہو اے معشوقہ مین قسم کھاتا ہون اون شترونکی جو بمقام ذات عرق تیز چلتے ہین اور قسم ہی اون حاجیون کی جنہون نے بمقام نعمان جہان پیلو کی درخت یا وہین نماز پڑھی جواب قسم اگلے شعر مین ہی ۔

لقد اضمرت حبک فی فؤادی ۔۔۔ وما اضمرت حبا من سواک

ترجمہ بخدا مین نے تیری محبت اپنے دل مین چھپا رکھی ہی اور تیری سوا کسی اور کی محبت اپنے دل مین نہین چھپائی ۔

اطعت الآمریک بصرم حبلی ۔۔۔ مریہم فی احبتہم بذاک

ترجمہ جو لوگ مجھسے القطع کرنیکا تجھکو حکم کرتے ہین انکی تو نے اطاعت کی اب تو انکو انکے دوستون سے القطع کرنیکا حکم کر ۔

فان ہم طاوعوک فطاوعیہم ۔۔۔ وان عاصوک فاعصی من عصاک

ترجمہ سو اگر وہ لوگ اپنے دوستون سے القطع کرنے مین تیرا کہنا مانین تو تو بھی مجھسے القطع کرنے مین اونکا کہنا مان لے اور اگر اس باب مین وہ لوگ تیرا کہنا نہ مانین تو تو بھی اوسکا کہنا نہ مان جسنے تیرا کہنا نہ مانا ۔

رعاک اللہ یا سلمی رعاک ۔۔۔ ودا ولک باللہی فات الاراک

ترجمہ ای سلمی خدا تیری حفاظت کرے اور تیرے گھر کی جو بمقام لوی ہے پیلو کے درختوں والا

| قتلت بفاحم وبذی غروب | اخا قوم وما قتلوا اخاك |
|---|---|

الفاحم الشعر الاسود - والغروب جمع غرب ہو الحدۃ واللمعان ترجمہ تو نے اپنے سیاہ بالوں اور چمکدار دانتوں سے قوم کے بھائی یعنے مجھکو مار ڈالا حالانکہ قوم نے تیرے بھائی کو قتل نہیں کیا یعنے وہ بقید وہی - وقال ابو التمقام الاسدی

| اقرء علی الوشل السلام وقل له | کل المشارب مذ ہجرت ذمیم |
|---|---|

الوشل محرکۃ جبل تہامۃ وہجرت مجہول ترجمہ کہ وشل سے میرا سلام کہو اور اسے میری طرف سے یہ کہدے کہ تمام پانی کے گھاٹ جبسے تو مجھسے جدا کیا گیا ہی مجھکو برے معلوم ہوتے ہین -

| سقیا لظلك بالعشی وبالضحی | ولبرد مائك والمیاہ حمیم |
|---|---|

ترجمہ خدا تیرے سایہ کو تر و تازہ و بنا رکھے آخر روز میں اور چاشت میں اور تیرے پانی کی خنکی کو جبکہ اور تمام پانی گرم ہوتے ہین -

| لو کنت املك منع مائك لم یذق | ما فی قلاتك ما حییت لئیم |
|---|---|

القلت النقرۃ فی الجبل جمع علی القلات ترجمہ اگر مجھکو تیرے پانی کے لوگون سے روکنے کا اختیار ہوتا تو جبتک مین زندہ رہتا اوس آب قلیل کو جو تیرے گڑھون مین جمع ہوجاتا ہی کوئی ناکس و بخیل نہ چکھ سکتا - وقال ابن الدمینۃ یہجو امراۃ من قومہ یقال لہا امامۃ فہام بہا مدۃ فلما وصلتہ جعل ینقطع عنہا ثم زارہا یوما فعاتبا طویلا فانشد

| وانت التی کلفتنی دلج السری | وجون القطا بالجلہتین جثوم |
|---|---|

الدلج محرکۃ سیر اول اللیل والسری اعم منہ - والجون بالضم جمع جون بالفتح یقال للابیض والاحمر والاسود جمع جونی - والجلہۃ بالجیم ناحیۃ الوادی و جثم الطائر والصق صدرہ بالارض ترجمہ ای محبوبہ تو وہ ہی کہ شب گردی مین تو نے مجھے اول رات سے چلنے کی تکلیف دی ہی ایسے آرام کے وقت کہ ایسے صحرای لق و دق مین کہ وہان ناگ برنگ کی قطا کھالی کے دونون طرفون مین سب بے خوف گز کسی صیاد کے اپنی سینون کو زمین سے لگائے آسائش سے بیٹھے ہین -

| وانت التی قطعت قلبی حزازۃ | وقرفت قرح القلب فہو کلیم |
|---|---|

الحزازۃ وجع القلب - وقرف القرح اذا نقشہ التقشر ترجمہ اور تو وہ ہی کہ بسبب درد کے میری دل کو تو نے پارہ پارہ کر دیا ہی اور تو نے میری دل کے زخم کا کھرنڈ اوتار دیا ہی سو اب وہ سخت زخمی ہی -

ابو التمقام الاسدی

ابن الدمینۃ

| | |
|---|---|
| وانت التی احفظت قومی فکلهم | بعید الرضا دانی الصدود کظیم |

ترجمہ اور تو وہ ہے کہ تونے میری قوم کو مجھ پر غضبناک کر دیا ہے اب وہ سب ایسے ہین کہ انکی خوشنودی مجھسے دور ہے اور انکا اعراض مجھسے قریب ہے اور اپنے غصہ کو مجھ پر ضبط کیے ہوئے ہین۔ فاجابته امامة علی وزنها ورویها

| | |
|---|---|
| وانت الذی اخلفتنی ما وعدتنی | واشمت بی من کان فیك یلوم |

ترجمہ اور تو وہ ہے کہ تونے جو مجھسے وعدے کیے تھے اونکا خلاف کیا اور تونے اون لوگون کو میری معاملہ مین خوش کیا جو مجھکو تیری بابمین ملامت کرتے تھے۔

| | |
|---|---|
| وابرزتنی للناس ثم ترکتنی | لهم غرضا ارمی وانت سلیم |

ترجمہ اور تونے مجھکو لوگون کے روبرو ظاہر کر دیا یعنی پردہ فاش کر دیا پھر تونے مجھکو اونکی ملامت کا نشانہ کر چھوڑا کہ مجھ پر ہر دم ملامت کے تیر لگائے جاتے ہین اور تو تمام آفتون سے بچا ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| فلو ان قولا یکلم الجسم قد بدا | بجسمی من قول الوشاة کلوم |

ترجمہ سو اگر کوئی بات جسم کو زخمی کرے یعنی دل کے ساتھ تو میرے جسم مین چغلخورون کے قول سے بہت سے زخم ظاہر ہین۔

## وقال المعلوط بن بدل السعدی

معلوط بن بدل السعدی

| | |
|---|---|
| ان الظعائن یوم جو سویقة | ابکین عند فراقهن عیونا |

الجو الارض المطمئنة وسویقة بجیمته موضع ترجمہ بیشک ہودج نشین عورتون نے بروز میدان بالکھا ور مقام سویقہ کے یعنے بروز رخصت مقام مذکور کی اپنے فراق کیوقت بہت سی آنکھونکو رولایا۔

| | |
|---|---|
| غیضن من عبراتهن وقلن لی | ماذا لقیت من الهوی ولقینا |

ترجمہ وہ کسیقدر اپنے آنسوونکو پی گئین تاکہ راز عشق فاش نہو اور مجھسے کہا کہ تو نے اور ہمنے عشق سے سوائے اندوہ فراق اور کیا حاصل کیا۔

| | |
|---|---|
| بل لو یساعفنا الغیور بداره | یوما لقد مات الهوی وحیینا |

بل ههنا للانتقال من غرض الی آخر وساعفه وافقه وقضی حاجته ترجمہ اب مطلب یہ ہے کہ اگر محبوب کا غیرتمند کسی روز اپنے گھر مین ہمسے ملنے دے اور مطلب براری کرے تو بیشک ہمارا عشق مرجاوے اور ہم جی جاوین۔ کیونکہ وصل کے بعد حرارت عشق طبعا سرد ہو جاتی ہے۔ وقال جمیل

جمیل

| | |
|---|---|
| وماذا عسی الواشون ان یتحدثوا | سوی ان یقولوا اننی لك عاشق |

ترجمہ اور کون سی بات چغلخوراب ذکر کرینگے سوای اس امر کہ وہ تجھسے کہین کہ مین تیرا بلا شک عاشق ہون۔

نعم صدق الواشون انت حبیبۃ ... الیّ وان لم تصف منک الخلائق

ترجمہ ہان غماز سچ بولی کیونکہ تو میری محبوبہ ہے اگرچہ تیری عادتین صاف نہین شیرین نہین ہین بلکہ مکدر و تلخ ہین۔ وقال آخر

واذا اعتبت علی بت کانّنی ... بااللیل مختلس الرقاد سلیم

اختلس الشئی اخذہ بسرعۃ۔ والسلیم اللدیغ ترجمہ اور جب تو مجھ پر خفا ہوتی ہے تو مین ایسے اضطراب مین شب گذارتا ہون کہ گویا رات کو میری نیند اوچک لیگئی ہے اور میرے بچھو نے کاٹ لیا ہے۔

ولقد اردت الصبر عنک فعاقنی ... علق بقلبی من هواک قدیم

العلق محرکۃ الحب اللازم ترجمہ اور مین نے بیشک تجھسے صبر کرنیکا ارادہ کیا سو صبر کرنے سے میری محبت کی قدیم رابطہ نے جو میرے دل مین ہے روک لیا۔

یبقی علی حدث الزمان وریبہ ... وعلی جفائک انہ لکریم

ترجمہ وہ رابطہ عشق باوجود حوادث وانقلاب زمانہ اور تیری جفا کی باقی رہیگا کیونکہ وہ رابطہ اور علاقہ نہایت عمدہ ہے۔ وقال آخر

الم علی دمن تقادم عہدها ... بالجزع واستلب الزمان جمالها

الدمن جمع دمنۃ وہی بسم الدار۔ والجزع موضع ترجمہ بمقام جزع محبوبہ کی مکانکی کھنڈر و پر جنپر بہت زمانہ گذر گیا اور روزگار نے اوسکا جمال اور اوسکی رونق چھین لی ہے تو فروکش ہو۔

رسم اقامت لتہ الغرانق ما بہ ... الا الوحوش خلت لہ وخلا لها

الغرانق بفتح المعجمۃ جمع غرانق بضمها وهو الشاب الناعم ترجمہ یہ کھنڈر اوس محبوبہ کے گھر کے نشان ہین جو جوانان نازک اندام کو ناز و ادا سے قتل کرتی تھی اب اوسمین سوای وحشی جانور و نکے کچھ نہین ہے وہ وحشی اوس گھر کے مستقل مالک ہین اور وہ گھر خاص اونکے لیے ہو گیا ہے۔

ظلت تسائل بالمتیم اهلہ ... وهی التی فعلت بہ افعالها

الباء بمعنی عن ترجمہ اوس محبوبہ نے عاشق کا حال اوسکے کنبے سے پوچھنا شروع کیا کہ کس نے اوسکو ہلاک و تباہ کر ڈالا اور حالانکہ اوس محبوبہ نے ہی اوس عاشق کے ساتھ اپنے کام کیے ہین یعنے یہ ہلاک کرنا اوسیکا کام ہے تجاہل کرتی ہے۔ وقال آخر

وما برح الواشون حتی ارتموا بنا ... وحتی قلوب عن قلوب صوادف

جمع ایح محذوف ای سیون بیننا ۔ وصدق عنہ اذا مال عنہ ترجمہ اور ہمیشہ چغلخور ہماری درمیان غمازی کرتے رہے یہان تلک کہ ہماری دوری
تیر بارہوا اور یہان تلک کہ معشوقونکے دل عاشقونسے اعراض کرنے لگے ۔

وحتی رأینا احسن الوصل بیننا ۔۔۔ مساکتۃً لا یقرفُ الشرَّ قارفُ

المساکتۃ المشارکۃ فی السکوت ای سکوت المحب والمحبوب ۔ وقرف الشر کسبہ ترجمہ اور یہانتک کہ برابر خاموش رہنے کو ہمنے عمدہ وصل سمجھا تاکہ
غماز سمجھ نہ سکیں اور برائی لگانی والی یعنی غماز ہماری لیے برائی نہ اکٹھا کرین ۔ وقال آخر

فان ترجع الایام بینی وبینہا ۔۔۔ بذی الاثل صیفا مثل صیفی ومربعی

ذو الاثل موضع ۔ والمربع الربیع ترجمہ سو اگر زمانہ مجھ مین اور اوس مین زمانہ صیف مثل میری صیف گذشتہ کے اور ربیع مثل میری
ربیع گذشتہ کے جیسے بمقام ذی الاثل عیش مین گذرے ہین لوٹا لاوے ۔

اشدُّ باعناق النوی بعد ہذہ ۔۔۔ مرائرَ ان جاذبتہا لم تقطعِ

المرائر جمع مریرۃ وہو الحبل المحکم ترجمہ تو جدائی کے گردنون مین اسکے بعد ایسی مضبوط رسیان باندھونگا کہ ای محبوبہ یا ای مخاطب اگر تو اسکو
کھینچے تو نہ ٹوٹین پس فراق قید رہیگا اور محبوبہ اور عشاق کی طرف نہ جا سکیگا ۔ وقال کلثوم بن صعب

دعا دا الحیا بین فمن کان باکیا ۔۔۔ معی من فراق الحی فلیاتنی غدا

ثنی الداعی علی عادتہم کقولہم نعی ناعیا عمرو الخ ترجمہ محبوبہ کو فراق کے دو پکارنے والون نے پکارا سو وہ مجھسے ضرور جدا ہوگی تو اب
فراق قوم محبوبہ مین جو میرے ساتھہ رونا چاہے صبح کو میرے پاس آجاوے تاکہ ہم ملکر روویں ۔

فلیت غدا یوم سواہ وما بقی ۔۔۔ من الدہر لیل یحبس الناس سرمدا

ترجمہ جب اوسکا سفر کل صبحکو ٹھیرا ہی تو کاش کل کوئی اور دن ہوجاوے اور کاش جو زمانہ سے باقی رہا ہی وہ سب ایک رات
ہوجاوے کہ لوگون کو ہمیشہ روکے رکھے تاکہ صبح ہو کہ معشوق جاوے ۔

لتبکِ غرانیقُ الشبابِ فاننی ۔۔۔ اخالُ غدا من فرقۃ الحیِّ موعدا

الغرانیق جمع غرنوق وہو الشاب الجمیل ۔ والشباب جمع شاب ترجمہ مناسب ہی کہ خوشرو جوان روویں کیونکہ میں سمجھتا ہون کہ کل قوم کی
جدائی کا (جس مین محبوبہ بھی ہی) وقت ہی یا قوم کی جدائی سے قیامت بپا ہوگی ۔

وقال زیاد بن حمل بن سعد بن عمیرۃ بن حریث

کلثوم بن صعب

التیمی العدوی واتی الیمن فلم یوافقه فنزع الی وطنه بطن الرّمة وهو وادٍ بنجدٍ بتشدید المیم وتخفیفها

لاحبّذا انتِ یا صنعاءُ من بلدٍ ۔ ولا شعوبُ هوًی منّی ولا نُقُمُ

ذا فاعل حبّ بمعنی شئ ۔ وصنعاء بلد معروفة من بلاد الیمن ۔ وشعوب ونقم موضعان بالیمن ۔ والهوی بمعنی المهویّ ترجمہ تو اچھا شہر نہین ہی اے صنعاء اور نہ مقام شعوب مجھکو محبوب ہی اور نہ مقام نقم ۔

ولن اُحبّ بلادًا قد رأیتُ بها ۔ عَنسًا ولا بلدًا حلّت به قُدُمُ

عنس وقدم حیّان من الیمن ترجمہ اور مین ہرگز دوست نہین رکھتا ہون اون شہرونکو جہان مین نے قبیلۂ عنس کو دیکھا اور نہ اوس شہر کو جہان قوم قدم فروکش ہی ۔

اذا سقی اللّٰه ارضًا صوبَ غادیةٍ ۔ فلا سقاهنّ الّا النارَ تضطرمُ

الصوب المطر ۔ والغادیة السحابة التی تغدو نهارًا ترجمہ جبکہ خداوند تعالی کسی زمین کو باران صبح سے تر و تازہ کرے تو اون شہرونکو سوائے آتش شعلہ زن کے کچھ اور نہ پلادے ۔ اون شہرون کو کوستا ہی ۔

وحبّذا حین تمسی الریحُ باردةً ۔ وادی اُشیّ وفتیانٌ به هُضُمُ

باردة الریح اذا هبّت شدیدةً ۔ ووادی اشیّ موضع ۔ والهضم بضمّتین جمع هضوم وهو من ینفق ماله غیر مبالٍ به ترجمہ اور جسوقت شام کو تیز ہوا چلے یعنی قحط ہو تو وادی اشیّ اور جوانمرد سخی لوگ اوسمین رہتے ہین نہایت عمدہ اور اچھے ہین ۔

الواسعون اذا ما جرّ غیرُهمُ ۔ علی العشیرة والکافون ما جرموا

الواسع من له الوسع والقدرة مرفوع علی الخبریة او نعت لفتیان ترجمہ وہ جوانمرد مقدور والے ہین جبکہ اور لوگ قوم پر ظلم کرین یعنے اونکی طرف سے تاوان ادا کردیتے ہین اور جبکہ وہ خود آپ وہ نہ زیادتی کرین اور اس سبب سے اونکو تاوان و دیت دینی پڑے تو اپنا بوجھ اور وں پر نہین ڈالتے بلکہ آپ ادا کر دیتے ہین ۔

والمطعمون اذا هبّت شآمیةً ۔ وباکَرَ الحیَّ من صُرّادها صِرَمُ

شآمیة منصوب علی الحال وکنی بهبوب الریح الشامیة عن القحط فانها تکون باردة ۔ وباکره اذا اتاه بکرةً ۔ والصرّاد کرمّان السحاب الرقیق الذی لا ماء فیه والصِرَم کعنب جمع صرمة وهو القطعة من السحاب ترجمہ وہ لوگ مہمانون اور مساکین کو کھانے کھلانے والے ہین جبکہ شامی ہوا چلنے لگی یعنے قحط ہوجاوے اور جبکہ قوم پر ابر رقیق بے آب کا کوئی ٹکڑا علی الصباح آجاوے جیسا کہ ایام قحط مین ہوا کرتا ہی

وشتوة فلّلوا انياب لزبتها ۔ عنهم اذا كلحت انيابها الازم

الشتوة بمعنى القحط والازبة الشدة ۔ والكلوح بدو الاسنان عند العبوس ۔ والازم جمع ازوم وهو شديد العض ترجمہ اور بہت سے قحط ہین کہ ان لوگون نے اوسکی شدت کے دانت قوم سے دفع کرنے کو توڑ ڈالے ہین جبکہ اوس قحط کی کچلیان سخت کاٹنی والی بسبب ترشرو ئی کے باہر نکل آئین ۔ قحط کو درندہ ٹھیرایا ہے ۔

حتى انجلى حدها عنهم وجارهم ۔ بنجوة من حذار الشر معتصم

حتى غاية للتفليل ۔ والانجلى انكشف ۔ والنجوة ما ارتفع من الارض والمراد به العز والمنعة ۔ ترجمہ قحط کے دانت یہانتک توڑے کہ اوسکے دانتونکی تیزی اونسے دور ہوگئی ایسے وقت مین کہ اونکا ہمسایہ بسبب خوف تکلیف کے ایک اونچی جگہ پر جنگل مارنیوالا یعنے پناہ گزین تھا اونکی حمایت مین

هم البحور عطاء حين تسألهم ۔ وفي اللقاء اذا تلقى بهم بهم

البهم جمع بهمة وهو الشجاع والجيش العظيم ترجمہ جبکہ تو اونسے سوال کرے تو عطا کے لحاظ سے وہی لوگ دریاؤن کی مانند ہین اور لڑائی مین جب تو اونسے مقابلہ کرے تو وہ لوگ بہادر یا بجای خود ایک لشکر ہین ۔

وهم اذا الخيل جالوا في كواثبها ۔ فوارس الخيل لا ميل ولا قزم

جال الرجل اذا استوى على ظهر الفرس ۔ والكوثب جمع كاثبة اعلى ظهر الفرس ۔ والميل بالكسر جمع اميل وهو من يميل عن السرج الى جانب ولا يستقيم على ظهر الفرس ۔ والقزم محركة صغار الناس واراذلهم ترجمہ اور وہی لوگ گھوڑونکی شہسوار ہین جبکہ اونکی پشتون پر سوار ہو جاتے ہین تو نہ کسیطرف کو جھکتے ہین اور نہ بسبب میدان سے بھاگنے کے کمینے اور رذیل بنتے ہین ۔

لم الق بعدهم حيا فاخبرهم ۔ الا يزيدهم حبا الي هم

خبره امتحنه والمضارع بمعنى الماضي ۔ ويروى فاخبرهم بالرفع على الانقطاع عن الاول وبالنصب على اضمار ان ۔ وهم الاخير فاعل يزيد وهو للممدوحين وضع الضمير المنفصل موضع المتصل اذ حق العبارة ان يقول الا يزيدونهم حبا الي ترجمہ مین ممدوحین کے فراق کے بعد کسی قوم سے نہین ملا اور اونکو آزمایا مگر ممدوحین باعتبار محبت میری نزدیک سب سے زیادہ بڑھ گئی کیونکہ اونکی صفات حسنہ اور ونمین نہ ملین ۔

كم من فتى فيهم حلو شمائله ۔ جم الرماد اذا ما اخمد البرم

الجم الكثير وكثير الرماد كناية عن الجواد ۔ واخمد الرجل اذا اسكن وسكت لهب النار واطفاها والبرم من لا يدخل مع القوم في القمار ويكنى به عن البخيل ترجمہ اون ممدوحین مین بہت سے جوانمرد شیرین اخلاق سخی ہین ایسے وقت مین کہ بخیل اپنی آگ بخوف مہمان بجھادے ۔

تُحِبُّ زوجاتُ اقوامٍ حلائلُهُ ۔۔۔ اذا الانوفُ امتری مکنونَہا الشَّبِمُ

الحلائل جمع حلیلۃ زوج الرجل وامتری استخرج ۔ والشبم البرد الشدید وکنی بہ عن القحط واراد بالمکنون ما یخرج من المخاط عند شدۃ البرد ترجمہ اقوام ہمسایہ کی بیبیان اوسکی بیبیون کو اوسوقت دوست رکھتی ہین جبکہ ناکونکی پوشیدہ چیز یعنی رطوبت کو سرامی سخت نکالدی یعنے ایام شدت سرما مین جنمین قحط ہوتا ہی خلاصہ یہ کہ وہ جوانمرد کشادہ دست اپنی عیال کو نفقہ بکثرت دیتا ہی اور اوسکے عیال اوسکے ہمسایہ کی بیبیون کو کھلاتی ہین اسلیئے وہ محبوب ہین ۔

تری الارامل والھُلّاکَ تتبعُہُ ۔۔۔ یستنُّ منہ علیہم وابلٌ رَذِمُ

الاستنان الانصباب ۔ والوابل المطر الکثیر ۔ والرذم السائل ترجمہ ای مخاطب تو رانڈ عورتون اور مساکین کو جو بسبب فاقہ کے قریب ہلاکت ہین اوسکے پیچھے لگا ہوا دیکھے گا ایسے حال مین کہ اونپر اوسکی طرف سے باران کثیر بہنے والا برستا ہوگا ۔

کانّ اصحابہ بالقفر یمطرھم ۔۔۔ من مستحیرٍ غزیرٍ صوبہ دِیَمُ

القفر الارض الخالیۃ عن الماء والکلاء ۔ والمستحیر السحاب اذا اقام علی مکان لثقلہ من الماء کانہ حیران ۔ والغزیر الکثیر ۔ والصوب الانصباب فاعل غزیر ۔ والدیمۃ المطر الدائم جمعہ دیم فاعل یمطر ترجمہ گویا اوسکے یارون پر جبکہ وہ جنگل میدان مین ایک بھاری ابر سے جو بہت برسنے والا ہی ہمیشہ باران سخاوت برستا ہی ۔

غمرُ النّدی لا یبیتُ الحقُّ یثمُدُہُ ۔۔۔ الا غدا وھو سامی الطرفِ مبتسمُ

ثمدہ نقصہ ۔ واراد بالحق ما یلزمہ من قری الاضیاف او حمل الدیات ترجمہ وہ کثیر العطا ہی فکر امور واجب یعنی ضیافت مہمانان یا ادائی تاوان مجرمان اوسکو بوقت شب نہین ستاتی مگر کہ وہ صبح کو بلند نظر اور مسکراتا اوٹھتا ہی یعنے باوجود ان تفکرات شب کو ملول نہین ہوتا بلکہ خندہ پیشانی رہتا ہی ۔

الی المکارمِ یبنیہا ویعمرُھا ۔۔۔ حتی ینالَ امورًا دونہا قُحَمُ

الجار والمجرور متعلق بسامی الطرف او مبتسم ۔ والقحم جمع قحمۃ وہی الشدۃ ترجمہ وہ شخص بلند نظر ہی جیسے کامونکی طرف کہ اونکی بنیاد ڈالتا اور اونکو آباد یعنے درست کرتا ہی یہانتک کہ اون امور دشوار پر کامیاب ہوتا ہی کہ ہلاکی اونسے پہلے ہی ۔

تشقی بہ کلُّ مرباعٍ مودّعۃٍ ۔۔۔ عرفاءَ یشتو علیہا تامکٌ سَنِمُ

تشقی بہ تشام بہ ۔ والمرباع الناقۃ التی تلد فی الربیع وہی عزیزۃ عندہم ۔ والمودعۃ المترکۃ عن الحمل والرکوب ۔ والعرفاء التی یکون علی

عنقها كعرف الفرس ـ وشيا عليه بالمعجمة فالموحدة علاه ـ والتامك السنام المرتفع ـ والسنم كلفظ الفعالي لقال بعير سنم اي مشرف السنام
ترجمہ اوس جوانمرد کے سبب سے ایسی ہر ناقہ کی کہ بختی لگتی ہے جو ایام بہار مین بیائی اور جسپر بسبب نفاست کی سواری اور بار برداری کیجاتی
ور جو ایسی ایالدار ہو کہ بسبب فربہی کے اوسکا کوہان اونچا ہوا اور بلند ہو یعنی وہ ایسی قیمتی شتر تازہ مہمانونکے لیے ذبح کرتا ہے ـ

| | |
|---|---|
| إنّ العقائل لا يدعو المسيرها | ولا يشحّ عليها حين يقتسم |

العقيلة كريمة الابل أدخلت اللام على المضاف للاضافة اللفظية وليت شعري ما ضرورة ادخال اللام على مسيرها فان الوزن مستقيم بدون اللام
ترجمہ وہ شخص عمدہ شتر اونکے چرانے والے کو چراگاہ کی طرف نہین لیجانے دیتا بلکہ مہمانون کے لیے گھر بند رکھتا ہے اور جب عمدہ شتر
لوگون کو دیتا ہے تو اوسمین کچھ بخل نہین کرتا ـ

| | |
|---|---|
| ترى الجفان من الشيزى مكللة | قدّامه ذانها التشريف والكرم |

الجفنة القدح العظيم ـ والشيزى خشب اسود تتخذ منه الجفان ترجمہ تو اوسکے گھر سے چوب شیزی پر (جو مثل آبنوس سیاہ ہوتی ہے) گوشت کے
بڑے بڑے ٹکڑے مثل تاج کے رکھے ہوئے دیکھتا ہے جنکو تواضع و تعظیم یعنے آدمیت مہمانون نے زینت دی رکھی ہے یعنے وہ کھلاتا ہے اور تعظیم کرتا ہے

| | |
|---|---|
| ينوبها الناس افواجا اذا نهلوا | علّوا كما علّ بعد النهلة النعم |

النهل الشرب الاول ـ والعلّ الشرب الثاني ـ والنعم الابل والدواب ترجمہ اون کٹھرونکے پاس کھانا کھانے کو تمام لوگ باری باری آتے
ہین جبکہ اول دفعہ کھا جاتے ہین تو دوسری بار آتے ہین جیسے کہ چوپایے اول بار پانی پینے کے بعد دوسری بار پیتے ہین ـ

| | |
|---|---|
| بين رندة في طخياء داجية | حيث التقى من اعالي بيتها الهضم |

البين الوسط ورندة بضم المهملة وسكون النون فالمهملة حصن بالاندلس ـ والطخياء بالمهملة فالمعجمة والتحتانية الليلة المظلمة والداجية تاكيد ـ والضمير المجرور
لرندة ـ والهضم بطن الوادي ترجمہ لوگ باری باری آتے ہین درمیان قلعہ رندہ کے شب تاریک مین جہان اوس قلعہ کے اونچے
گھرون سے نالے آملے ہین ـ

| | |
|---|---|
| زارت رُوَيقة شعثا بعد ما هجعوا | لدى نواحل في ارساغها الخدم |

رويقة علم المحبوبة ـ والشعث جمع اشعث وهو مغبر الراس ـ والناحلة الناقة التي هزلت من شدة المرض او السفر والرسغ ما فوق الخف ـ
والخدم بالذال المعجمة جمع خدمة محركة وهو السير المحكم الغليظ يشد في رسغ البعير ثم تشد اليه النعل من الجلد الغليظ ويفعل ذلك اذا رق خف البعير في
السفر ترجمہ رویقہ محبوبہ کے خیال نے مردمان غبار آلودہ سرکی زیارت کی یعنے اونکا خیال آیا بعد اسکے کہ وہ لوگ لاغر اونٹنیونکے پاس

جنکی کلائیون پر تسمے بندھی ہوئی تھی سو رہی تھے ۔ دستور ہی کہ جب پائی شتر بسبب سفر فرسودہ ہو جاتی ہین تو اونکی کلائیون پر تسمے باندھکر اونکو دربیعہ سی موزے چمڑے کی موزے اونکو پہنا دیتی ہین ۔

| | |
|---|---|
| وقمتُ للزَّورِ مُرتاعاً فارّقني | فقلتُ اهيَ سرت ام عادني حلمُ |

الزورُ الزيارة ۔ والارتياع الفزع والحلم الرؤیا ترجمہ اور مین اوسکی خیال سی ڈرتا ہوا اٹھی کھڑا ہوا سو میری خوف نی مجکو جگا دیا اب مین نی اپنی دلمین کہا کہ کیا ز ویقہ آپ آگئی یا اوسکا خواب مجھکو آگیا ۔

| | |
|---|---|
| وكان عهدي بها والمشيُ يبهظها | من القريبِ ومنها النومُ والسأمُ |

الواو للحال من سرت ۔ وعہدہ بہ لقیہ ۔ ویبہظہ بالموحدة فالہاء فالمعجمۃ غلبہ ۔ والسأم الملال ترجمہ اور کیونکر وہ راتکو میری پاس آئی حالانکہ جب میری ملاقات اوس سی ہوئی تھی تو اوسپر چلنا قریب سی بھی بھاری اور دشوار تھا بسبب نزاکت و فربہی کے اور ایسی حالت مین خواب اور رکھڑی ہونے سی ملال پیدا ہوتا ہی تو پھر کسطرح اوسنی اسقدر مسافت طی کی ۔

| | |
|---|---|
| وبالتكاليف تاتي بيت جارتها | تمشي الهُوَيْنا وما تبدو لها قدمُ |

الہوینا تصغیر الہونی نعت للمشیۃ والہونی تانیث الاہون ترجمہ اوسکی نزاکت کا یہ حال تھا کہ اپنی ہمسایہ کے گھر تلک بڑی مشقتوں سی آتی اور ایسے آہستہ آہستہ چلتی کہ اونکا نشان قدم یا آواز پا ظاہر نہوتی تھی ۔

| | |
|---|---|
| سودٌ ذوائبها بيضٌ ترائبها | دُرمٌ مرافقها في خَلقها عممُ |

الترائب ما فوق الصدر والجمع باعتبار الاجزاء ۔ والادرم الغليظ السمين والعمم الطول ترجمہ اوسکی سر کے بالونکی پٹیان سیاہ ہین اور چھاتی اوسکی گوری ہی اور پہونچی اور کہنیان گداز ہین اور اوسکی سرشت اور جسم مین کچھ نہ درازی ہی ۔

| | |
|---|---|
| رُوَيقُ انّي وما حجّ الحجيجُ له | وما اهلّ مجتبي نخلة الحرمُ |
| لم ينسني ذكركم مذ لم الاقكمُ | عيشٌ سلوت به عنكم ولا قدمُ |
| ولو تشاركت حسناً بعدُ غانيةٌ | لا والذي اصبحت عندي له نعمُ |

رُویق تصغیر ترخیم رویقہ ۔ والاہلال رفع الصوت بالتلبیۃ ۔ ونخلہ موضع بقرب طیبۃ ۔ والحرم المحرمون ۔ والقدم طول العہد والغانیۃ الجمیلۃ ترجمہ اے رویقہ قسم ہی اوس ذات پاک کی جسکی عبادت کی لیئے حاجی لوگ حج کرتے ہین اور قسم ہی بمقام نخلہ محرمونکی لبیک کہنی کی کہ تمہاری یاد کو جبسی کہ مین تمسے جدا ہوا کسی عیش و عشرت نی اور نہ ملاقات کی بڑائی ہو جانی نے مجھکو ایسا نہین بھلایا کہ اوسکے سبب مین تمسے

دیر واہ ہوگیا ہون اور میری نزدیک (یعنی میری دلمین) ابتک کوئی محبوبہ جمیلہ محبت مین تیری شریک نہین ہوئی قسم ہے اوس خدا کی جسکی مجھپر ہزارون نعمتین ہین۔

| متی أمرُّ علی الشقراء معتسفًا | خلّ النقا بمروحٍ لحمها زِیَمُ |
|---|---|

متی للاستبعاد والاستعجال لما تمناه من العود الی هذه الاماکن المذکورة۔ والشقراء قریة او اسم فرسه علی ان تکون الشقراء والمروح فرسًا واحدةً والاعتساف العدول عن الطریق والضلال۔ والخل بالمعجمة الطریق فی الرمل منصوب بنزع الخافض۔ والنقا قطعة الرمل۔ والمروح الفرس الذی یمرح فی سیره والباء متعلقة بامرّ حال۔ والزیم کعنب اللحم المتفرق علی البدن لکثرته ترجمہ دیکھیے مین کب گذرون شقراء پر سوار ہوکر یا بمقام شقراء ریتی کی راہ سے ایسی گھوڑے کے ذریعہ سے جو آپکو بناکر چلے اور جسکا گوشت بسبب تیاری کے تمام بدن پر پھیلا ہو۔

| والوشم قد خرجت منه وقابلها | من الثنایا التی لم اقلها ثرمُ |
|---|---|

والوشم بلد منصوب علی انه عطف علی محل الشقراء۔ وثرم جبل بالیمامة۔ والمستکن فی خرجت للمروح۔ والثنیة العقبة تجمع علی الثنایا۔ وقلاه ابغضه ترجمہ اور دیکھیے کب گذرون مقام وشم پر جبکہ وہ گھوڑا بناکر چلنے والا اوس مقام سے نکلگیا ہو اور اون گھاٹیون مین سے جن کو مین برا نہین جانتا کوہ ثرم سامنے آجاوے۔

| یا لیت شعری عن جنبی مکتسحٍ | وحیث تُبنی من الحناءة الاُطُم |
|---|---|

یا حرف النداء والمنادی محذوف وشعری اسم لیت وخبره مضمر لا یظهر ومفعول شعری قوله البیت هل زالت مخارمها۔ والمکتسح موضع والحناءة رمل۔ والاطم الحصن کل بناء مرتفع ترجمہ القوم کاش مجھکو علم حاصل ہو ہر دو طرف مقام مکتسح کا اور اوس مکان کا جہان حناءة کی ریتی سے قلعے اور اونچے مقام بنائے جاتے ہین۔

| عن الاشاءة هل زالت مخارمها | وهل تغیّر من آرامها ارمُ |
|---|---|

یحتمل ان یکون بدلا عن مکتسح باعادة الجار او یکون العاطف محذوفا۔ والاشاءة موضع والمخارم فی الفارسیة دہانہای اوکوہ۔ والآرام جمع ارم وهو علم الطریق ترجمہ کاش مجھکو خبر ہو حال مقام اشاءة کی کہ کیا اوسکی گھاٹیان اور ریگ تودہ یان محو ہوگئین یا باقی ہین اور کیا وسکی راستونکی نشانون مین سے کوئی نشان جاتا رہا۔

| وجنّة ما یذمّ الدهر حاضرها | جبّارها بالندی والحمل محتزمُ |
|---|---|

الجبار من النخل ما فات الید طولا والندی الرطوبة والجیر والحمل الثمر۔ والمحتزم من احتزم الفرس اذا شد حزامه ترجمہ اور کاش اوس باغکے

ترجمہ سو جو شخص کہ اونکی شمار کرتا ہے وہ اونکو شمار مین زیادہ بتلاتا ہے اور جو شخص کہ اونکی تعریف کرتا ہے وہ اونکو قلیل کہتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ یہ لوگ شمار مین زیادہ اور تعریف مین کم ہین۔ **وقال یزید بن قنافۃ**

ہو عدوی طائی۔ ومن خبر ہذہ الابیات ان یزید بن ثابت العبسی کان جار الطئی فقتلہ بنو معن بن عتود واخذوا مالہ۔ فاغار بنو عبس علی بنی ثور بن جرم من بطون معن ووضعوا فیہم السیف فلت رجل منہم واتی حاتم بن عبد اللہ الطائی فسار حاتم تحت اللیل ونجی بنی یزید بن قنافۃ بصحراء المریط لا یدری حقیقۃ الامر حتی ہجم علیہ بنو عبس فقام الی قومہ ومنع باتہ وعرسہ وذہب بالنقال ہو جاثما حیث ہرب فلم یخبرہ بہ فہجاہ یزید۔

| لَبِئْسَ الفَتَى المَدْعُوُّ بِاللَّيْلِ حَاتِمُ | لَعَمْرِي وَمَا عُمْرِي عَلَيَّ بِهَيِّنٍ |
|---|---|

ترجمہ مجھکو اپنی زندگی کی قسم اور میری زندگی میرے نزدیک کم قدر نہیں ہے کہ وہ جوان جسکو فریاد خواہ فریادرسی کیواسطے رات کو پکارتا ہے وہ کون حاتم البتہ برا ہے کہ مجھکو خبر نکی اور تنہا چھوڑ گیا اور آپ بھاگ گیا۔

| بِجَبْهَتِهِ أَقْتَالَهُ وَهُوَ قَائِمُ | غَدَاةَ أَتَى كَالثَّوْرِ أُحْرِجَ فَاتَّقَى |
|---|---|

غداۃ ظرف لبئس۔ واحرج مجہول من احرجہ الیہ اذا اضطرہ الیہ حال بتقدیر قد واتقی بجبہتہ جعلہ جنۃ لہ۔ والاقتال جمع قتل بالکسر وہو العدو المقاتل والکلام من قبیل الاستہزاء۔ ترجمہ وہ برا ہے اوس صبحکو کہ وہ مثل نرگاؤ وحشی کے جو دباؤ ڈالکر مقابلہ کیلئے مجبور کیا جاوے غضبناک آیا اور اپنی پیشانی کو خوب جمکر دشمنوں کی وار ونکی ڈہال بنایا۔ یہ بطور استہزا ہے کیونکہ حقیقت مین حاتم بھاگ گیا تھا۔

| تُبَادِرُهَا جُنْحَ الظَّلَامِ نَعَائِمُ<br>وَقَدْ جُرِّدَتْ بِيضُ المُتُونِ صَوَارِمُ | كَأَنَّ بِصَحْرَاءِ المُرَيْطِ نَعَامَةً<br>أَمَارَتْكَ رِجْلَاهَا وَهَا فِي لِبَانِهَا |
|---|---|

المریط مصغر موضع۔ والمبادرۃ المسابقۃ۔ والجملۃ نعت نعامۃ وہو اسم کان وجنح الظلام طائفۃ من اللیل منصوب علی الظرفیۃ واماتک خبر کان۔ والہانی الساقط الفاسد ترجمہ حاتم کو خطاب کرکے کہتا ہے کہ تو مریط کی صحرا سے ایسا گھبرا کر بھاگا کہ گویا ایک شترمرغ نے (جس سے پارہ شب مین اور شترمرغ آگے بڑہنا چاہتے ہون اور اسلیئے وہ شدت سے تیز جاتا ہو) تجھکو اپنے ہر دو پا اور اپنی فاسد عقل اوسوقت مستعار دیدیے جب چکتی شمشیرین میانسے نکلیں یعنے تو اوسوقت بہت تیزی سے بھاگا۔ **وقال عارق وہو قیس بن جروۃ الطائی**

| إِذَا اسْتَحْقَبَتْهَا العِيسُ تُنْضَى مِنَ البُعْدِ | مَنْ مُبْلِغٌ عَمْرَو بْنَ هِنْدٍ رِسَالَةً |
|---|---|

عمرو بن ہند ہو عمرو بن منذر ملک العرب عرف بامہ۔ والاستحقاب ان تحمل شیئا فی الحقیبۃ وہو ما یشد خلف البعیر۔ والضمیر المنصوب للرسالۃ۔ وتنضی من النضاء اذا ہزلہ ترجمہ عمرو بن ہند کے پاس کون میرا ایسا پیام پہونچا دے کہ جب وہ پیام شتر اپنے توشہ دانمین رکھے تو وہ بسبب دوری

مسافت کو لاغر کیا جاوے۔

| | |
|---|---|
| ایوعدنی والرمل بینی وبینہ | تبین کرو یکا ما امانۃ من ھند |

اللام فی الرمل للعھد والمراد رمل عالج وھو المعروف۔ والتبین التامل ویقال ہو منہ اذا وافقہ واطاعہ۔ ترجمہ کیا عمرو مجھکو ایسے حال مین جنگ سے ڈراتا ہی کہ مقام عالج کی مشہور و دشوار گذار ریتی میرے اور اوسکے درمیان حائل ہی۔ ای عمرو تو کچھ تامل تو کر کہ میری آنا آبا نہ تیری آنا ہند کی خادمہ نہ تھی تا کہ مین تیرا خادم ہون۔

| | |
|---|---|
| ومن اجا حولی رعان کانھا | قنابل خیل من کمیت ومن ورد |

اجا بحرکۃ اجبلی طی والثانی سلمی۔ والرعان جمع رعن وہو انف الجبل والقنابل الجماعات من الخیل۔ وخص الاجاء لانہ کان یسکنہ ترجمہ اور ایسی صورت مین مجھکو دھمکاتا ہی کہ اجا پہاڑ کی چوٹیان میرے گرداگرد ہین گویا وہ کمیت اور سرنگ گھوڑونکی کاروان ہین۔

| | |
|---|---|
| غدرت بامر کنت انت دعوتنا | الیہ وبئس الشیمۃ الغدر بالعھد |

ترجمہ تونے ایسے امر مین عہد شکنی کی جسکی طرف تونے خود درخواست کرکے ہمکو بلایا تھا یعنے خود تونے اپنی خواہش سے ہمسے صلح کی تھی اور اب تونے خود اوس عہد کو توڑ دیا اور معلوم ہے کہ عہد شکنی بدخصلت ہی۔

| | |
|---|---|
| وقد یترک الغدر الفتے وطعامہ | اذا ھو امسے حلبۃ من دم الفصد |

الحلبہ مرۃ من حلب استعیر لما یخرج من الدم واراد بدم الفصد الذی کانوا یاخذونہ من فصد البعیر فی اشتداد القحط ویشربونہ ترجمہ اور جوانمرد تو عہد شکنی کو ایسے وقت سخت مین بھی نہین اختیار کرتا کہ اوسکا طعام شام بسبب شدت قحط و نایابی غذا ایک گھونٹ خون فصد شتر کا ہی اور تونے تو بے ضرورت عہد شکنی کی۔ وقال آخر

| | |
|---|---|
| لعمری وما عمری علی بھین | لقد ساءنی لطورین فی الشعر حاتم |

ترجمہ اپنی زندگی کی قسم اور میری زندگی مجھکو پیاری ہی بیشک حاتم نے مجھکو دو دفعہ اشعار ہجو لکھکر ستایا ہی۔

| | |
|---|---|
| الیقظان فی بغضائنا وھجائنا | وانت عن المعروف والبر نائم |

ترجمہ کیا تو اے حاتم ہماری عداوت اور ہجو گوئی مین ہوشیار و بیدار ہی باوجودیکہ تو احسان و نیکی سے غافل ہی۔

| | |
|---|---|
| بحسبان قد سدت اخرم کلھا | لکل اناس سادۃ ودعائم |

ترجمہ تیرے لیے صرف یہ فخر ہی کہ تو ساری بنی اخرم کا سردار ہی مگر اسپر فخر زیبا نہین کیونکہ سب لوگونکی سردار اور سہاری ہوتے ہین۔

فهذا اوان الشعر سُلّت سهامهُ ۔۔۔ مُعابلها والمرهفاتُ السّلاجمُ

المعابل جمع معبل وہو السہم العریض النصل بل من اسہام ۔ والمرہفات السیوف المحدّدة ۔ والسلاجم السیوف الطول ۔ ترجمہ سابق ہمینہ تیری ہجو گوئی کی طرف کچھ التفات و پروا نہین کی تھی مگر اب ہم بھی طیار ہوگئے ہین سو یہ وقت شعر گوئی کا ہے کہ اوسکے تیر چوڑی بھال کے ترکش سے نکالے گئے ہین اور اوسکی تیز اور پتلی تلوارین میانسے نکلگئین ہین یعنے اب تیری شعر گوئی کو دیکھنا ہے ۔ وقال رجل من طی

اِنّ امرءً یُعطی الاسنّة نحرہٗ ۔۔۔ وراء قریش لا اعدّ لہ عقلا

ترجمہ بیشک وہ شخص کہ قریش سے پہلے اپنا سینہ نیزونکو حوالہ کردی یعنے اونسے پہلے لڑے ہین اوسکی عقل کو کچھ مال نہین گنتا ۔

یذمّون لی الدنیا وقد ذہبوا بہا ۔۔۔ وما ترکوا فیہا لملتمسٍ ثعلا

ذہب بہ اذا اخصلہ علی الکل وجہ ۔ والملتمس الطالب ۔ والثعل بالمثلثة فالمہملة بالفتح والضم زیادة فی ضرع البقر والغنم یکنی عن الشئ القلیل ترجمہ وہ لوگ میرے روبرو تو دنیا کی برائی بیان کرتے ہین حالانکہ وہ خود اوسکو خوب کھاتے ہین سو وہ لوگ دنیا مین کسی خواہشمند کے لیئے کچھ نہین چھوڑتے ہین سب آپ ہی لے لیتے ہین ۔ وقال رویشد الطائی لبنی موقع

وموقعٍ تنطق غیر السداد ۔۔۔ فلا جید جرعک یا موقع

جید من جادہ اذا مطرہ وسقاہ ۔ والجزع الوادی ترجمہ او بنی موقع نادرست گفتگو کرتے ہین سو تمھاری نالی اور جنگل اے بنی موقع سیراب نہ کیئے جاوین ۔ اونکو ستاتی کہ خدا تمپر باران رحمت نہ برساوے ۔

فما فوق ذلتکم ذلّة ۔۔۔ ولا تحت موضعکم موضع

ترجمہ سو تمھاری خواری سے زیادہ کوئی خواری نہین ہے ۔ اور نہ نیچے تمھاری مرتبہ کی کوئی اور مرتبہ ہے تم سب سے ادنی ہو ۔ وقال جابر یہجو بنی جرول من الطی وبنی سلامان وہم ایضا من الطی والشاعر طائی سنبسی ۔

اَجِدّوا النعالَ لاقدامکم ۔۔۔ اجدّوا فاقوبہا الکم جرولُ

اجدّہ جعلہ جدیدا ۔ وتجدید النعال کنایة عن استعداد الفرار ترجمہ اے بنی جرول بھاگنے کی طیاری کرو اور نئی جوتیان پہن لو پھر نئے جوتیان پہن لو سو تم پر افسوس او خرابی ہے ۔

وابلغ سلامان ان جئتہا ۔۔۔ فلا یک شبہا لہا مغزلُ

الفاء زائدة ۔ والجملة مفعول الابلاغ ۔ واصل الکلام ان لا یکن شبیہة بالمغزل لکنہ عکسہ للمبالغة کما فی قولہ تعالی انما البیع مثل الربوٰ والاصل انما الربوٰ

رجل من طی

رویشد الطائی

جابر

شل اللبیع ـ ترجمہ اور اینجا طلب بنی سلامانکے پاس تو جاوے تو میرا یہ پیام اونکو پہونچا دیکہ وہ لوگ تکلے کی مانند نہین اور وجہ شبہ اگلی شعر مین ہی

یکتسی الانام و لا یعری استہ ‖ وینسل من خلفہ الاسفل

الانسلال مطاوع السل ویلزمہ الخروج وہو المراد بہ ترجمہ کہ تکلا تمام خلقت کو اپنی کاتے سوت کا کپڑا پہناتا ہی اور اپنے سرین کو ننگا رکھتا ہی اور اوسکے نیچے کے چیز یعنے لکڑی اوسکے پیچھے سے نکال لیجاتی ہی اور وہ ننگا رہجاتا ہی ـ

فان بجیرا واشیاعہ ‖ کما تبحث الشاۃ اذ تدال

بجیر بالموحدۃ مصغرا علم ـ والبحث الحفر ـ والدالان المشی فی النشاط ترجمہ کیونکہ بجیر اور اوسکے گروہ کا ایسا حال ہی جیسے بکرے کو دیکھتے اوچھلتے خوشی مین چلے تو اپنے کھرونسے زمین مین دبی ہوئی چھری کھود نکالی جس سے وہ ذبح کیجاوے ـ

اثارت عن الحتف فاغتالہا ‖ فمر علی حلقہا المغول

اثار الارض حفرہا ـ والمغول السکین ترجمہ اوس بکری نے اپنی موت یعنی چھری آپ کھود نکالی سو چھری نے اوسکو ہلاک کردیا اور اوسکے حلق پر وہ چھری چلے ـ

وآخر عہدلہا مونق ‖ غدیر وجزع لہا مبقل

لواو للحال والعہد بمعنی المعہود من عہد بہ اذا لقیہ ـ والمونق المعجب نعت عنہ ـ والغدیر خبر مبتدا ـ والمبقل من ابقل اذا صار ذا بقل ترجمہ چھری اوسکے حلق پر ایسے وقت مین چلی کہ اوسکا عجیب آخری وقت حوض اور اوسکا نالہ اور جنگل تھا جسمین تازہ سبزہ اوگا ہوا تھا ـ

## وقال یاس بن الارت

کان مرعی امکم اذ بدت ‖ عقربۃ یکومہا عقربان

مرعی علم لہا وامکم بدل منہ ـ ویجوز ان یکون لقبہا الشاعر ـ وکام المرأۃ جامعہا والعقربان بالضم ذکر العقرب ترجمہ تمھاری اما مرعی اجب گھر سے نکلتی ہی تو گویا وہ مادہ کژدم ہی جس سے اوسکا نر جفت ہو رہا ہی یعنے اول تو آپ موذی ہی اور پھر دوسری موذی کو اپنے اوپر سوار رکھتی ہی یعنے وہ دوہرا موذی ہی ـ

اکلیلہا زول وفی شولہا ‖ وخز الیم مثل وخز السنان

المجرور للعقربۃ ـ واکلیل العقرب قرنہا المرتفع ـ والزول البلاء والعجب ـ والشولۃ ما ترفعہ العقرب من ذنبہ یجمع علی شول ـ والجمع باعتبار اجزائہ ـ والوخز الطعن الغیر النافذ ـ ترجمہ اوس مادہ کژدم کی ناک ایک عجیب بلا ہی اور اوسکے دم اوٹھانے مین ایک دردناک چبھن ہی

شل نیزے کے زخم کے۔

کلّ عدوٍّ یتّقی مقبلاً ۔۔۔ واُمّکم سوءتها بالعجان

العجان کلکتاب الاست وکنی بہ عن الادبار ترجمہ ہر دشمن کے خوف سے اوسوقت خوف اور احتراز کیا جاتا ہی جبکہ وہ سامنے آنیوالا ہو اور تمھاری اناکی تیزی اور شرارت بسبب پشت پھیرنے کے ہی یا اوسکی سُرین کے یعنے جب پشت پھیرتی ہی تو غمازی کرکے آپسمین فساد پھیلاتی ہی یا یہ کہ مردونکو کون دیتی ہی۔ وقال دہم بن ابی الزعراء

یہجو بنی خیبریّ من بنی سلامان ۔ ومن حدیثہ ان عبداللہ بن منیح السلامانی کان قد تزوج ہُنَیدہ بنت عبدالرحمن السلامانیۃ فلم توافقہ فقال فی ذلک یہجوہم۔

بنی خیبریٍّ کفّہم عن قسانعٍ ۔۔۔ اتت من لدنکم وانظروا ما شؤنها

نُہنہ کفّ ۔ والقنادع فواحش الکلمات والدواہی والشان الحال ۔ ترجمہ ای بنی خیبری ادن کلمات فاحش ومصیبتناک سے بچو اور باز آؤ جو ہمارے پاس تمھاری طرف سے آتے ہین اور اونکی حال اور بد انجام کو دیکھو۔

وکاین بنا من ناشصٍ قد علمتم ۔۔۔ اذا نفرت کانت بطیّا سکونها

الناشص من نشصت المرأۃ علی زوجہا اذا نفرت منہ ولم تطاوعہ ترجمہ اور ہماری ہان بہت سی عورتین اپنے شوہرون سے نافرمان ہین جنکو تم جانتے ہو جبکہ وہ اپنے شوہرونسے نفرت کرتی ہین تو باپونکے گھرونمین ایک عرصہ تک پڑی رہتی ہین اور وہان سڑے جاتی ہین مگر ہم اونکی کچھ پرواہ نہین کرتے ایسے ہی ہنیدہ کا حال ہوگا۔

وبالحجل المقصور خلف ظهورنا ۔۔۔ نواشئ کالغزلان نجلٌ عیونها

الحجلۃ محرکۃ الموضع الذی یزین للعروس جمعہ حجل والمقصور الممنوع عن دخول الغیر ۔ والنواشئ جمع ناشئۃ وہی الفتیۃ الشابۃ ۔ والنجل محرکۃ سعۃ العین والنجل بالضم جمع نجلاء ترجمہ اور ہمارے پس پشت ان مکانونمین جو دلہنون کے لیے سجائے گئے ہین اور جنمین کوئی غیر آدمی نہین جا سکتا ہی جوان عورتین آہوونکی مانند فراخ چشم موجود ہین سو ہمکو تمھاری عورتونکی جنمین یہ وصف نہین ہی کیا حاجت ہی۔

وانّا لمحقوقون حین غضبتم ۔۔۔ بایّامۃ عبد اللہ ان سنہینها

حقّ الرجل مجہولا اوجعل حقیقًا ۔ والایمۃ مصدر آم الرجل وآمت المرءۃ اذا کانا بلا زوج ۔ وان مخففۃ بتقدیر اللام او الباء ترجمہ اور جبکہ تم دربابہ ہنیدہ ہمسے ناراض ہو گئے ہو تو ہم اس بات کی تحق وسزاوار ہین کہ ہمارا بھائی عبداللہ بے زوجہ رہی کیونکہ ہمنے ارادہ کیا ہی کہ

ہنیدہ کی اہانت ہو اور وہ اپنے باپ کے گھر میں سڑا کرے۔

| علست لمن ادعی لہ ان تفقات | علیہا دما میل استہ وجبونہا |
|---|---|

کنی بمن ادعی لغیر الاب۔ والتفقأ التشقق۔ والدامیل جمع دمل۔ والجبون جمع جبن بالمہملۃ فالموحدۃ الخروج کالدمل ترجمہ سوز اپنے باپ کا نطفہ ہون یعنے حرام کا ہون اگر عبداللہ کے چوتڑ کے پھوڑے ہنیدہ پر ٹوٹین اور ہنیدہ کے پھوڑے عبداللہ پر یعنے میرا وکھ گو آپس مین آرام یا نہ اور ملنے اور لیٹنے ندونگا۔ وقال حریث بن عناب

| بنی ثعل اہل الخنا ما حدیثکم | لکم منطق غاو وللناس منطق |
|---|---|

الخنا الفحش۔ والغی نقیض الرشد ترجمہ اے بنی ثعل فحش بکنے والو تمہاری بولی اور محاورہ کچھ نہین ہے یعنے تم عرب نہین ہو بلکہ بعلی ہو تمہارا محاورہ غلط ہو اور سب لوگونکی گفتگو عمدہ ہے۔

| کانکم مثری اقواصم جترۃ | من الغی او طیر بخفاف ینعق |
|---|---|

قصع البعیر اذا ردّ جترۃ الی جوفہ والجترۃ ما یخرجہ البعیر من فمہ ثم یاکلہ مرۃ ثانیۃ وہہنا استعارۃ ومن سببیۃ۔ والعی الحصر فی الکلام۔ وخفاف بالسبخۃ فالفاء باسدۃ ونعق الطیر اذا صاح والاصل فی الغراب ترجمہ گویا تم بسبب عدم قدرت گفتگو و درماندگی کے جگالی نگلنیوالی بکریان ہو۔ یا پرندے مثل کوّے کے ہو جو بیشہ خفاف مین کائین کائین کرتے ہین جگالی نگلنا اس لئے کہ تم بات پوری نہین کر سکتے تمہارے منہ تک آئی اور پھر نگل گئے۔

| دیافیۃ قلف کان خطیبہم | سراۃ الضحی فی سلحہ یتمطق |
|---|---|

الدیاف ارض بالشام لسکنہا النبط وہم قوم اراذل۔ والقلف جمع اقلف وہو من لم یختن وسراۃ الضحی اعلاہ۔ والسلح العذرۃ۔ وتمطق الرجل اذا تذوق متصوتا بلسانہ ترجمہ وہ لوگ موضع دیاف کے رہنے والے یعنے نبطی ہین بے ختنہ عربی نہین بلکہ عجمی ہین انکا فصیح اور قوم مین اپنا فخر بیان کرنے والا عین چاشت کی وقت جبکہ ادر قوم مین گفتگو کرنے کھڑا ہو تو وہ گویا اپنے گوہ اور نجاست کے چٹخارے لیتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ وہ کاہل اور نجس بھی ہین کہ ایسے وقت مین بھی پہلے سے طیار نہین ہوتے عین وقت پر مخلوط بنجاست اپنے بستر سے اوٹھتے ہین۔ وقال شعیب بن عبداللہ

| اترجو حیی ان یجیئ صغارہا | بخیر وقد اعیا علیک کبارہا |
|---|---|

ورد حیی بالنصب فحرجنیذ صیغۃ الخطاب ویؤید کلمۃ علیک نہ ترجمہ کیا بنی حیی امید رکھتے ہین یا کیا تو بنی حیی سے امید رکھتا ہے کہ ان کے چھوٹے

اسبات کی امید رکھتا ہی کہ اونکے چھوٹونسے کوئی امر خیر ظہور مین آوے اور حال یہ ہی کہ اس امر مین تیرے سامنے اونکی بڑے لوگ عاجز ہوگئے ہین بس جو کام اونکے بڑونسے نہوسکا اوسکو اونکے چھوٹے کیونکر کرسکتے ہین خلاصہ یہ کہ اونمین مادہ خیر کا ہی نہین ہی۔

اذا النجم وافی مغرب الشمس اجحرت ۔۔۔ مقاری حیی واشتکی الغدر جارہا

النجم علم الثریا ۔ وکنی بموافاتہ مغرب الشمس عن طلوعہ عند الغروب وکنی بہ عن البرد والشتاء وکنی بہ عن القحط ۔ واجحرہ تقدیم الجحیم علی الجار او خلہ فی الجحر وہو بیت الہوام ۔ والمقاری جمع مقری وہو الاناء الذی یقری فیہ الضیف ترجمہ جبکہ ثریا بوقت غروب آفتاب طلوع ہونے لگے یعنے زمانہ سرما وقحط کا آجاوے تو بنی حیی کے ظروف جنمین مہمانونکو کھانا کھلایا جاتا ہی حشرات الارض کے سوراخونمین چھپا دیئے جاتے ہین یعنی وہ بخیل لوگ ہین اور اونکا ہمعہد جو اونکی پناہ مین رہتا ہی اونکی عہد شکنی کا شاکی ہوتا ہی خلاصہ یہ کہ وہ غدار وعہد شکن وبخیل ہین۔

## وقال حریث بن عناب النبہانی

قولا لصخرۃ اذ جد الہجاء بہا ۔۔۔ عوجی علینا یحییک ابن عناب

صخرۃ علم امراۃ وہی ام قبیلۃ عرفت بہا ۔ وجد الہجاء من الجد نقیض الہزل ۔ وعاج علیہ نزل علیہ ویحییک من التحیۃ مرفوع علی الاستیناف کما یقال قم یدعوک الامیر ترجمہ ای میرے دونون یارو بنی صخرہ سے جب اونکی ہجو بطور واقعی اور سنجیدہ مین کیجاوے یہ کہدو کہ تم ہماری قوم بنی نبہان مین اترو کہ ابن عناب تمہاری آوبھگت مناسب طور پر کریگا یعنی تمکو خوب درست کریگا۔ یہان تحیہ کا استعمال بطور تمسخر ہی۔

ہلا نہیتم عویجا عن مقاذعتی ۔۔۔ عبد المقذ دعیا غیر صیاب

عویج مصغرا علم رجل من بنی صخرۃ وکان قد ہجا حریثا ہذا ۔ والمقاذعۃ المہاجاۃ والمشاتمۃ والمقذ بالقاف فالذال المعجمۃ منقطع شعر القفا وہو الاذنین من خلف ۔ ومعنی کون الرجل عبد المقذ انہ اذا نظر انسان علم انہ عبد لکثرۃ آثار الضرب علی المقذ ۔ ونصبہ علی البدلیۃ من عویجا او علی الذم او علی الحالیۃ ۔ والدعی المتہم فی النسب ۔ والصیاب کغناب غراب الخالص ترجمہ تم نے عویج کو جسکی گدی یعنے قفا کی ضرب کی نشانون سے اوسکا غلام ہونا معلوم ہوتا ہی اور مجہول النسب غیر خالص ہی میری ہجو کہنے سے کیون منع نہ کیا۔

مستحقبین سلیمی ام منتشر ۔۔۔ وابن المکفف ردفا وابن خباب

استحقبہ حمہ فی الحقیبۃ ۔ وردفا حال ۔ ترجمہ تم میری ہجو گوئی کے لئے ایسے حال مین آئے کہ سلیمی کو جو ام منتشر ہی اپنے توشہ دانمین ڈال لا اور ابن مکفف اور ابن خباب کو جبکہ وہ سلیمی کے پیچھے تھے یعنے اونکی اوس سے آشنائی تھی۔

یا شر قوم بنی حصن مہاجرۃ ۔۔۔ ومن تعرب منہم شر اعراب

حریث بن عناب النبہانی

انتصب بنی حصن علی النداء کانہ قال یا شر قوم یا بنی حصن - ونصب مهاجرۃ علی الحال ترجمہ مین پکارتا ہون اور خطاب کرتا ہون بُرے قوم بنی حصن کو بوقت سفر دیہات و بلاد کے اور جو لوگ اونمین سے تکلف عربی بنگئے ہین وہ لوگ بدترین اعراب ہین - یا یون کہو کہ منادیٰ محذوف ہی و شر قوم بسبب فعل محذوف کے منصوب ہی - اس صورت مین یہ ترجمہ ہوگا کہ ای لوگو شرارت قوم بنی حصن کی اوس حال مین دیکھو جب وہ اطراف و جوانب مین سفر کرتے ہین الخ

| لا یرتجی الجار خیرا فی بیوتهم | ولا محالة من شتم والقاب |
|---|---|

لامحالۃ بمعنے لابد ترجمہ اونکا ہمسایہ اونکے گھر مین بھلائی کی امید نہین رکھتا ہان یہ ضرور ہی کہ وہ اوس سے بدشنام پیش آوین اور اوسکے بُرے بُرے لقب رکھین - وقال آخر وهو رجل من طی

| بنی اسد لا تنحوا لطا کم | مناسمٍ حتی تطحوا وحوافر |
|---|---|

اراد بهم بنی اسد بن خزیمہ فانهم کانوا حلفاء طی ثم تحالفوا ابنهم ترجمہ ای بنی اسد اگر تمنے شر و فساد سے کنارہ نکیا تو تمکو ہمارے شتر ونکے اور گھوڑ ونکے سم پیڈا لینگے یہانتک کہ تم ریزہ ریزہ کیے جاؤ گے -

| ومیعاد قوم ان ارادوا لقاءنا | میاه تحاماتها تمیم وعامر |
|---|---|

المیعاد الموعد و تحاماه اجتنبه ترجمہ او جو قوم ہمسے لڑنا چاہے تو ہماری لڑائی کی جگہہ وہ پانی ہین جنکے پاس بنی تمیم اور بنی عامر باوجود کثرت کے ہمارے خوف سے نہین جا سکتے -

| وما نام میتاح البطاح ومنعج | ولا الرس الا وهو عجلان ساهر |
|---|---|

المیتاح من یخرج الماء من البیر بعد دخوله فیها - والبطاح ومنعج والرس مواضع فیها ماء یورد ترجمہ اور ہمارے لوگون مین سے جو شخص مواضع لبطاح اور منعج اور رس سے پانی پلانے پر مقرر ہو وہ سوتا نہین مگر جبکہ وہ جلد باز اور بیدار ہوشیار ہو یعنے ہم لوگ چست وچالاک ہوشیار ہین غافل نہین ہین -

| تفاءلتم منا کما ضم شخصه | امام البیوت الخاری المتقاعس |
|---|---|

التفاعل التقاصر والتقلص - والخاری من خرا الرجل اذا اسلح ترجمہ تم ہمسے ایسے سمٹ اور دبگئے جیساکہ وہ شخص اپنے آپکو سمیٹ لیتا ہی گھرونکے آگے پاخانہ پھرنے والا اور اپنی آپکو سمیٹنے والا ہوتا ہی تاکہ اوسکو کوئی برہنہ نہ دیکھے - گھرونکے آگے اسواسطے کہا کہ گھر کے پچھاڑی پاخانہ پھرنے والا بے پردگی سے بیخوف ہوتا ہی -

اُلقوہ نقیض السوق - والحنظلیة نسبة الی حنظلة بن مالک بطن من تمیم - والفج الطریق الواسع والمخارم جمع مخرم منقطع انف الجبل والمراد به صعاب الامور
ترجمہ اے فرقہ حنظلیہ کے بیٹے تو کب سے ایک گروہ لوگون کا پیشوا ہو گیا ہے کہ تو اونکو راہہائے کشادہ پہاڑ کی چوٹیون کے یعنے سخت دشوار امور کی ہدایت کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اذا ما ابن حبة کان ناھب طیئ | فان الذرے قد صرن تحت المناسم |

المناسم ان الحبة علم ام من اسلافہ ویحتمل ان یراد بابن من لا اب لہ وھی حبة والناھب السید - والذروة سنام الابل وکنی بہ عن الشریف والمنسم الخف کنی بہ عن الوضیع ترجمہ جبکہ حبہ کا بیٹا یعنے ناف بنی طی کا سردار ہو گیا تو سردار لوگ ذیل لوگونکے فرمانبردار و ماتحت ہو جائینگے۔

| | |
|---|---|
| فقد برمام بظر امک واحتفر | بایر ابیک الفسل کراث عاسم |

البظر ما بین طرفی الفرج - والفسل الرذل الضعیف - والکراث نبت معروف - وعاسم موضع - وکنی بہ عن تحشم امر لا یمکن حصولہ ترجمہ او جبکہ تجھمین لیاقت سرداری نہین ہے تو اب تو ایک باگ کے ذریعہ سے اپنی مادر کی شرمگاہ کو کھینچ اور اپنے ذیل باپ کے کیر سے کندنا ضعیف مقام عاصم کا کھود یعنے طلب امر محال کر خلاصہ یہ ہے کہ تجھمین لیاقت سرداری نہین ہے تو اپنی مادر کی شرمگاہ کا پیشوا بن اور اپنے باپ کے کیر کو بجائے شمشیر لے کیونکہ معمولی شمشیر تیرے ہاتھ مین زیبا نہین ہے۔ وقال الکروس بن زید بن حصن بن مصاد

| | |
|---|---|
| الا لیت حظی من عطائک انني | علمت وراء الرمل ما انت صانع |

اراد بالرمل رمل عالج ترجمہ مروان بن الحکم سے جسنے اسکو قید کر لیا تھا خطاب کرکے کہتا ہے کہ اے مروان کاش میرا حصہ تیری بخشش سے یہ ہوتا کہ مین رمل عالج کے ادہر آنے سے پہلے وہ بات جان لیتا جو تو میرے ساتھ کرنیوالا تھا یعنے اوس صورت مین یہان نہ آتا۔

| | |
|---|---|
| فقد کان لی عما اری متزحزح | ومتسع من جانب الارض واسع |

تزحزح تبعد ترجمہ کیونکہ یہان آنے سے پہلے اون شدائد سے جو مین قید مین دیکھتا ہون دور ہونیکی جگہ اور اطراف زمین مین مکان وسیع نہایت کشادہ تھا جہان چاہتا چلا جاتا مگر اب کیا کیجیے کہ گرفتار ہو گیا۔

| | |
|---|---|
| وھم اذا ما الجبس قصر نفسہ | طلوع اذا اعیا الرجال المطالع |

عطف علی متزحزح - والجبس بالجیم فالموحدة کالجبر اللئیم الثقیل البلید - والطلوع الخروج عطف علی ہم وحذف العاطف ترجمہ اور میرے پاس ایک قصد کامل تھا جبکہ کودن شخص کی طبیعت پست ہمتی کرے اور مجھکو ہمت نکل بھاگنیکی تھی جبکہ اور مرد انکو نکل بھاگ جانین عاجز کردین۔

وقال وضاح بن اسمٰعیل

من مبلغ الحجاج عني رسالة ۔۔۔ فان شئت فاقطعني كما قطع السلا

السلا الجلد الرقيق الذي يكون فيه الولد فاذا انقطع عن وجه الصبي حين يولد لا يرجى البقاء ۔ ترجمہ اور کون ہے میرا پیام حجاج کو پہونچا دیگا کہ اگر تو مجھسے قطع محبت چاہتا ہے تو مجھسے ایسا قطع کامل کر جیسا بچہ دان ہو لود قطع کیا جاتا ہے یعنی بوقت ولادت کہ وہ پھر جوڑا نہیں جا سکتا یعنی قطع کلی

وان شئت فاقتلنا بموسى رميضة ۔۔۔ جميعا فقطعنا بها عقد العرى

الرميضة المحددة ۔ والعقد جمع عقدة اراد بها الحبل المعقود ترجمہ اور اگر تو چاہے تو ہم سبکو تیز استرے سے مار ڈال اور اوس استرے سے ہمکو کاٹ ڈال جیسا بندھی رسی کو کاٹ ڈالتے ہیں۔

وان قلت لا الا التفرق والنوى ۔۔۔ فبعدا ادام الله تفرقة النوى

ترجمہ اور اگر تو یہ کہے کہ میں سوای مفارقت وجدائی کے اور کچھ نہیں چاہتا سو خدا تجھکو ہمسے دور رکھے اور خدا ہم میں اور تجھ میں تفرقہ جدائی کو ہمیشہ بنا رکھے

فاني ارى في عينك الجذع معرضا ۔۔۔ وتعجب ان ابصرت في عيني القذى

ترجمہ کیونکہ میں تیری آنکھ میں شہتیر عرض میں پڑا ہوا دیکھتا ہوں اور تو تعجب کرتا ہے کہ میری آنکھ میں تنکا دیکھے یعنے تو بڑے بڑے فساد کے کام کرتا ہے اوسکو ملامت نہیں کرتا اور ہماری ذراسی بات پر اعتراض کرتا ہے۔ وقال عمرو بن مخلاة الحمار الكلبي۔

عمرو بن مخلاة

ضربنا لكم عن منبر الملك اهله ۔۔۔ بجيرون اذ لا تستطيعون منبرا

يقال ضربه عنه اذا صرفه عنه ۔ ويعني باهل المنبر عليا واولاده رضي الله تعالى عنهم وجيرون موضع بدمشق ترجمہ ہمنے تمہارے سبب منبر ملک سے لوگوں مستحقوں کو بمقام جیرون دور کیا جبکہ تمکو منبر کے حاصل کرنیکی قوت نہ تھی۔

وايام صدق كلها قد عرفتم ۔۔۔ نصرنا ويوم المرج نصرا مؤزرا

نصب ايام بنصرنا ۔ والصدق الاحكام في الافعال ۔ والمرج مرج راهط قتل فيه مروان بن الحكم الضحاك بن قيس الفهري ۔ والمؤزر بتقديم المعجمة القوي الشديد ترجمہ اور ہمنے تمہاری خوب قوی مدد کی جنکو تم خوب جانتے ہو اور تمام سوز و نمین جنمین ہمارے اور تمہارے معاملے مستحکم اور درست تھے اور بروز مرج راہط کے۔

فلا تكفروا حسنى مضت من بلائنا ۔۔۔ ولا تمنحونا بعد لين تجبرا

البلاء الاحسان والمحنة ۔ ومنحه اعطاه ۔ ترجمہ سو تم اوس نیکی کا انکار مت کرو جو ہماری محنت احسان کے سبب تمہاری طرف پہونچی ہے اور بعد نرمی کے ہمکو سختی مت عطا کرو۔

| فکم من امیر قبل مروان وابنہ | کشفنا غطاء الغم عنہ فابصرا |
|---|---|

ترجمہ سو مروان اور اوسکے بیٹے عبد الملک سے پیشتر یعنی بزمانہ امیر معاویہ رضی اللہ تعالی عنہ و یزید کو بہت سے امیر گذرے ہین کہ ہمنے اوس سے پردۂ غم دور کردیا ہے اور بعد تاریکی غم کے وہ بینا ہو گیا۔

| و مستسلم نفس عنہ وقد بدت | نواجذہ حتی اہل وکبرا |
|---|---|

المستسلم المنقاد الذلیل۔ ونفس الکربۃ کشفہا۔ والضمیر للخیل ترجمہ اور بہت سے کمزور ذلیل شخص ہین کہ ہمارے گھوڑون نے اوس سے تاریکی مصیبت کو دور کر دیا ایسے وقت مین کہ اوسکے کچلیان بسبب شدت خوف کے ظاہر ہو گئی تھین یہان تک کہ بشکریہ دفع بلاوہ لا الہ الا اللہ کہنے لگا اور تکبیر پڑھنے لگا۔

| اذا افتخر القیسی فاذکر بلاءہ | بمزراعۃ الضحاک شرقی جوبرا |
|---|---|

البلاء المحنۃ۔ والمزراعۃ موضع الزرع کالملاحۃ موضع الملح۔ وعنی بالضحاک ابن قیس الفہری۔ وقیس کانوا مع الضحاک فخذلوہ وصاروا انصار بنی مروان۔ وجوبر قریۃ بدمشق ترجمہ جبکہ کوئی شخص بنی قیس کا اپنی بڑائی بیان کرے تو اوسکو وہ محنت یاد دلاوے جو اوس کھیت مین واقع ہوئی جسمین ضحاک ذکشتہ خونی زراعت کی بسمت شرقی موضع جوبر کے کیونکہ یہ لوگ وہان ضحاک کو تنہا چھوڑ بھاگے باوجودیکہ اوسکی مددگار تھے اور بنی کلب ذی آل مروان تمہارے مددگار تم جیتے۔

| فما کان من قیس من ابن حفیظۃ | یعد ولکن کلہم کان اشقرا |
|---|---|

الحفیظۃ الحمیۃ۔ والاشقر کان جلاً من بنی کلب فاصاب صنہ وقاً فی اغارۃ کلب علی ایاد فظن ان فیہ خیرا کثیرا فضحہ فاذا فیہ عظام بالیۃ فضرب بہ العرب مثلاً لما لاخیر فیہ ترجمہ سو بنی قیس مین کوئی غیرتمند جو شمار کیا جاوے نہ تھا بلکہ وہ اشقر کی لوٹ کی مانند محض بیکار تھی۔

وقال جواس بن القعطل الکلبی۔

یہجو عبد الملک بن مروان لانہ لما قتل ابن الزبیر وسکنت العرب اقبل یتالف قیساً وہم اعداؤہ ویوحش کلباً وہم انصارہ لما ان وجتہ ولادۃ بنت خلید کانت قیسیۃ عبسیۃ۔

| اعبد الملیک ماشکرت بلاءنا | فکل فی رخاء الامن ما انت اکل |
|---|---|

البلاء النعمۃ والاحسان ترجمہ ای عبد الملک تو نے ہماری احسانکا شکر نہ کیا کہ ہمنے تیرے باپکو امیر بنا دیا سو تو اب آسایش امن مین جو چاہے سو کھا کہ اب کوئی تیرا دشمن نہین رہا۔

یحوس بن القعطل

| | |
|---|---|
| بجابیۃ الجولان لولا ابن بحدلٍ | ھلکت ولم ینطق لقومک قائلُ |

الجابیۃ قریۃ اضیف الی الجولان وھو جبل بالشام۔ والجار والمجرور متعلق بحل۔ واراد ابن بحدل مالک بن بحدل بالموحدۃ فالمھملتین الکلبی راس بنی کلب یوم المرج ترجمہ جو تیرا جی چاہے کر مقام جابیہ کو جو کوہ جولان سے قریب ہی پاؤں کہو کہ اگر ہمارا بھائی ابن بحدل مقام جابیہ متصل کوہ جولان نہ ہوتا تو ہلاک ہو جاتا اور تیری قوم میں کوئی بولنے والا نہ بولتا بلکہ سب مارے جاتے۔

| | |
|---|---|
| فلما علوت الشام فی راس باذخ | من العز لا یسطیعہ المتناولُ |
| نفحت لنا سجل العداوۃ معرضاً | کان لم یکن ما یحدث الدھر جاھلُ |

علاہ غلبہ۔ والباذخ الجبل العالی۔ ونفح الشی تناولہ وحرکہ والسجل الدلو ترجمہ سو جب تو شام کے ملک پر غالب ہوا ایسے حال میں کہ تو بلند پہاڑ کی چوٹی پر تھا ایسی عزت کے سبب جسکو کوئی لینے والا لے نہیں سکتا تو تو نے ہماری لئے دشمنی کا ڈول ایسے وقت میں ہلایا جب تو ہم سے روگردان تھا گویا تو زمانے کی حادثہ سے جو دم بھر میں عزیز کو ذلیل اور ذلیل کو عزیز کر دیتا ہے بیخبر اور ناواقف ہے۔

| | |
|---|---|
| وکنت اذا اشرفت من راس ھضبۃٍ | تضاءلت ان الخائف المتضائلُ |

الھضبۃ الجبل الصغیر والتل۔ والتضائل التصاغر والتقاصر الی نفسہ ترجمہ اور اس سلطنت سے پہلے تیرا یہ حال تھا کہ جب کسی پہاڑی یا ٹیلے کی چوٹی سے نیچے کو دیکھتا تھا تو تو ہیچ جاتا تھا اور خوف کے مارے سہم جاتا تھا کیونکہ بیشک خوفناک شخص ہیچ اور ڈرا کرتا ہے مگر اب تو تو بڑا بے خوف اور دلیر ہو گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فلو طاوعونی یوم بطنان اسلمت | لقیس فروج منکم ومقاتلُ |

بطنان موضع بالشام۔ والمقاتل جمع مقتل بالکسر وھو السلاح ترجمہ سو اگر لوگ یعنی کلب جو تیرے مددگار تھے میری اطاعت بروز جنگ مقام بطنان کرتے جبکہ میں ان سے کہتا تھا کہ بنی امیہ کی مدد نکرو کہ یہ لوگ عہد شکن ہیں تو بنی قیس انکو مار ڈالتے اور تمہاری عورتوں کی شرمگاہیں اور تمہارے مردوں کے ہتیار بنی قیس کی سپرد کیے جاتے اور وہ ان چیزوں کے مالک ہو جاتے مگر ان لوگوں نے میرا کہنا نہ مانا۔ وقال ایضاً

| | |
|---|---|
| صبغت امیۃ بالدماء رماحنا | وطوت امیۃ دوننا دنیاھا |

ترجمہ بنی امیہ نے اپنے دشمنوں کے خون سے ہماری نیزے رنگ دیے اور بنی امیہ نے اپنی دنیا یعنی دولت و ثروت ہمسے جدا لپیٹ رکھی یعنی ہمکو اوسکے کچھ فائدہ حاصل نہوا

| | |
|---|---|
| الا رب کتیبۃ مجھولۃٍ | صید الکماۃ علیکم دعواھا |
| کنا ولاۃ طعانھا وضرابھا | حتی تجلت عنکم غماھا |

امیّ ترخیم امیّۃ علی انہ منادی ۔ والکتیبۃ الجیش العظیم ومعنی کونہا مجہولۃ ان لا تعلم عددہا وکثرتہا ۔ والصید جمع اصید وہو من فی عنقہ صید ای اعوجاج عن التکبر والنّہی الامر الشدید المشتبہ **ترجمہ** ای بنی امیہ بہت سی لشکر تعداد نامعلوم بہادر وسے تکبر کرنیوالی جنکو دعوی سلطنت تہی تہا کہ اونکی نیزہ بازی اور شمشیر زنی کی تمہاری حمایت کی لیے ہم متکفل ہوی یعنی ہم اونسی خوب لڑی یہان تلک کہ اونکی سختیان ہمسے دور ہوگئین اور وہ ہار گئی ۔

فالله یجزی لا امیّۃ سعیَنا ۔۔۔ وعُلًی شددنا بالرماح عُراها

العُلی المدارج العالیۃ معطوف علی الله ۔ واراد بالعُلی الوسائل **ترجمہ** سو خدا اور مدارج عالیہ جنکے وسائل ہمنے بذریعہ اپنی نیزونکی خوب مضبوط کر دئیے ہمکو ہماری کوشش و جانفشانی کا عمدہ عوض دین بنی امیہ کیا جزا دیگی کیونکہ وہ سخت ناقدر شناس ہین ۔

جئتم من الحجر البعید نیاطہ ۔۔۔ والشام تنکر کہلہا وفتاها

الحجر بالفتح المکان الکثیر الاحجار یعنی بہ مکۃ ۔ والنیاط بُعد المسافۃ **ترجمہ** تم سنگستان بعید دور دست یعنی مکہ معظمہ سی آئی اور حال یہ ہی کہ ملک شام کے ادہیڑ لوگ اور جوان تمکو نہین جانتے ۔

اذ اقبلت قیس کانّ عیونہا ۔۔۔ حدقُ الکلاب واظہرت سیماها

**ترجمہ** تم اوسوقت کو یاد کرو کہ جب بنی قیس بروز جنگ مرج راہط تمپر چڑھ آئی گویا اونکی آنکھین اوسوقت مثل کتونکی آنکھونکی بباعث عداوت و غضب کے سرخ تہین اور اونھون نی علامات جنگ ظاہر کین یعنی اوسوقت ہم تمہاری مددگار تہی اوس تنگ وقت کو یاد کرو اور ہماری شکرگذار رہو ۔

## وقال عبد الرحمن بن الحکم

ہو اخو مروان یہجو بنی قیس ۔ والغرض منہ ہجاء مروان فانہ کان یہجوہ ۔

لحا الله قیسا قیس عیلان انہا ۔۔۔ اضاعت ثغور المسلمین وولّت

**ترجمہ** خدا لعنت کرے بنی قیس بن عیلان پر جو انصار عبد الله بن زبیر کی تہی کہ اونھون نے سرحدون عزت مسلمانونکی خراب کردی اور بروز جنگ مرج راہط بھاگ نکلی اور اسواسطی مروان لوگونکا سردار ہوگیا ۔

فشاول بقیس فی الطعان ولا تکن ۔۔۔ اخاها اذا ما المشرفیۃ سُلّت

شاوله خاطره وقاهره **ترجمہ** سو قیس سے نیزہ زنی مین بازی بدہو اور جبکہ تلوارین ساخت شارف شام سیانسے لیجاوین تو اونکا ساتھی مت بن کیونکہ وہ تلوارونکی آنچ نہین سہارتے بلکہ بھاگ جاتی ہین ۔

## وقال ابو الاسد فی الحسن بن جابر بن ابی الضحاک

فلا تنظرنّ الی الحیال واہلہا ۔۔۔ [illegible]

سنا بر الجبال او فوقها۔ والاخر فعل صفة من الخزر وهو النظر بمؤخر عينه وكني به عن نظر الحقارة ترجمہ سو بجا انہیں پہاڑون اور اوسکی باشندون اور اوسکی اونچی چوٹیونکی طرف بنظر حقارت دیکھو نگا کیونکہ یہ چیزیں بلند میں او س منبر کی مشابہ ہیں جسپر تو چڑہا ہوا ہے یعنی تیری نالیاقتی کی سبب منبر بھی ذلیل ہوگیا

| ما زلت تركب كل شئ قائم | حتى اجترأت على ركوب المنبر |
|---|---|

بشيرٍ بكل شئ قائم الى الاير القائم۔ ترجمہ تو ہمیشہ ہر چیز قائم پر مثل کیر وغیرہ کی سوار ہوتا رہا یہان تک کہ تو نے منبر پر چڑہ بیٹھنے کی جرأت کی۔ یہ ابو الاسد ابو تمام کا ہمعصر تھا اور یہ حسن ابو تمام کا ممدوح ہے جسکی ابو الاسد ہجو کرتا ہے۔ ونزل بالراعي النميري رجل من بني كلاب في ركب معه ليلا في سنة مجدبة وقد عزبت عن الراعي ابله فنحر لهم ناقة من رواحلهم وصبحت الراعي ابله فاعطى رب الناب نابا مثلها وزادها ناقة ثنية فقال۔

| عجبت من السارين والريح قرة | الى ضوء نار بين فردة فالرحا |
|---|---|

القرة الباردة۔ والى متعلقة بسارين۔ وفردة جبل بالبادية۔ والرحا جبل باليمامة ترجمہ مجھے تعجب ہوا اون لوگون سے جو راتکو اوس آگ کی روشنی کی طرف آئی جو درمیان دو پہاڑون فردہ اور رحا کی مشتعل تھی ایسے وقت میں کہ ہوا سرد تھی اور قحط کا زمانہ یعنی ایسے وقت نازک میں آنا عجیب ہے۔

| الى ضوء نار يشتوي القد اهلها | وقد يكرم الاضياف والقد يشتوى |
|---|---|

القد بالكسر اناء من الجلد كالسير وانما اشتووه لضيقة عيشهم ترجمہ وہ لوگ اوس آگ کی روشنی کیطرف آئی کہ اوسکی جلانیوالے بسبب شدت قحط کے چمڑا بھون بھون کھا رہے تھے۔ اور مہمانونکی خاطر داری کبھی ایسے وقت میں بھی کیجاتی ہے کہ مہماندار چمڑا بھونکر کھاتے ہون۔

| فلما اتونا فاشتكينا اليهم | بكوا وكلا الحيين مما به بكى |
|---|---|

ترجمہ جبکہ وہ لوگ ہمارے پاس آئے اور ہمنے اپنی فقر وفاقہ کی اونسے شکایت کی تو وہ لوگ شدت گرسنگی کی مارے رو پڑے اور دونون قوم یعنی ہم اور وہ اوس مصیبت کے سبب جو ہر ایک پر تھا رونے لگے اور وجہ رونے کی اگلے شعر میں ہے۔

| بكى معوز من ان يلام وطارق | يشد من الجوع الازار على الحشا |
|---|---|

المعوز الفقير البائس۔ والطارق من ياتي ليلا۔ وشد الازار على البطن كناية عن شدة الجوع ترجمہ تنگدست فقیر یعنی میں تو بخوف ملامت مہمانان رویا اور شب آیندہ شخص جو بسبب فاقہ تہمد شکم پر باندہی ہوئی تھا بسبب بھوک کے رویا شکم پر بسبب گرسنگی پتھر یا کوئی کپڑا باندہ لیتے ہیں۔

| فالطفت عيني هل ارى من سمينة | تداركت نفسي للغرامة والقرى |
|---|---|

الطفت اجالة فعل من ادق النظر في شئ ترجمہ سو میں نے اپنی آنکھ کسی قدر دوڑا کر غور دیکھا کہ کیا کوئی فربہ ناقہ مجھکو نظر آتی ہے کہ اوسکو مہمانونکی لیے ذبح کرون

اور مین نی اپنی طبیعت کو خوگر تاوان ضیافت کا کیا یعنی یہ ارادہ کیا کہ جو فربہ ناقہ نظر آوی اوسکو ذبح کر ڈالو اور مالک ناقہ کو اوسکا تاوان دون۔

فابصرتها کوماءَ ذاتَ عریکةٍ ۔۔۔ هِجانا من اللائی تَمتّعنَ بالصُّوا

نصب کوماء علی التمییز حیث یرفع ابهام الضمیر۔ والکوماء الناقة المرتفعة السنام والعریکة السنام۔ والهجان البیضاء۔ والصُّوی جمع صُوة وهی ما غلظ من الارض تکون فیها کلاء طری۔ ورُوِیَ بالصَّوی بفتح الصاد من صوی الضرع اذا لم یکن فیها لبن ای لم تحمل قط فهو اخذ بان تکون سمینة

ترجمہ سو مین نی اوس ناقہ کو بلند کوہان دار سفید رنگ دیکھا اون ناقوںمین سی جو خوب سبزہ چرتی ہوتی ہین۔ یا کھار کی تھی یعنی اب تک حاملہ نہوئی تھی اور ایسی ناقہ ہمیشہ فربہ ہوتی ہی۔

فاومأتُ ایماءً خفیّا لحبترٍ ۔۔۔ ولله عینا حبترٍ ایّما فتےٰ

ترجمہ سو مین نے پوشیدہ اشارہ اپنی غلام حبتر کیطرف کیا اور خدا دونون آنکھون حبتر کا بھلا کری وہ کیا عمدہ جوان ہی کہ میری اشارہ کو فورًا سمجھ گیا

وقلتُ له اَلصِق بایبس ساقِها ۔۔۔ فان یُجبَرِ العُرقوبُ لا یرقأ النّسا

مفعول الالصاق محذوف ای السیف۔ واراد بایبس الساق الموضع القلیل اللحم منها۔ والعرقوب فی رجل الدابة بمنزلة الرکبة فی یدها۔ والنّساء عِرق یاتی من الورک الی الکعب۔ ورقاء الدم اذا سکن ترجمہ اور مین نی اوس سی کہا کہ ناقہ کی ساق مین ایسی جگہ تلوار لگا جہان گوشت کم ہو کیونکہ پچھلے پانو کا گھٹنہ علاج سی اچھا بھی ہو جائیگا تو رگ نسا کا خون تھمنے کا نہین یعنی اسطرح تمین اوسکا مالک بسبب یاس حیات ناقہ کی اوسکی تاوان لینی پر راضی ہو جائیگا خلاصہ یہ ہی کہ ایسی جگہ زخم لگا جسکا اچھا ہونا ممکن نہو۔

فاعجبنی من حبترٍ انّ حبترًا ۔۔۔ مضے غیر منکوبٍ ومُنصلهُ انتضا

المنکوب المدفوع فی صدره۔ والمُنصُل السیف۔ وانتضی اسّل ترجمہ سو مجھکو حبتر کی یہ بات خوش معلوم ہوئی کہ وہ تلوار کھینچکر ایسی طرح گیا کہ اوسکو کوئی روک نہ سکا۔

کانی وقد اشبعتُهم من سنامِها ۔۔۔ جلوتُ غطاءً من فؤادی فانجلے

ترجمہ جسوقت مین نے اونکی شکم ناقہ کی کوہان جسکا گوشت ساری جسم مین عمدہ ہوتا ہی بھردی تو گویا کہ مین نی اپنی دل پرسی پردہ غم جو بسبب ناداری کے پڑا ہوا تھا اوٹھا دیا اور وہ کھل گیا۔

فبتنا وباتت قِدرُنا ذاتَ هِزّةٍ ۔۔۔ لنا قبل ما فیها شِواءٌ ومُصطلے

الهزة صوت غلیان القدر۔ والشواء کالکباب اللحم المشوی۔ والمُصطلی بالصطلی بالنار۔ والجملة الظرفیة فی محل النصب علی الحالیة ای علی الخبریة من بتنا

ترجمہ سو ہمنے رات گذاری اور ہماری دیگ رات بھر کھد کھداتی رہی ایسے حالمین کہ دیگ اور اوسکے گوشت اور شوربا کھانیکیواسطی ہماری آگ کی کھنیا ہوا گوشت اور آگ سے سینکا ہوا موجود تھا۔

واصبح راعینا بریمة عندنا ۔۔۔ بستین ابقتها الاخلة والحلا

بریمة علم راعی الشاعر عطف بیان۔ والاخلة جمع خلیل بمعنی الفقیر والصدیق وکلاہما یصح۔ والحلا الرطب من النبات ترجمہ اور ہمارا چرواہا بریمہ صبح کو وہ ساٹھ اونٹنیان لیکر ہماری پاس آپہونچا جنکو فقیر لوگ یا ہمارے دوست ہماری پاس چھوڑ گئی تھی یعنے بعد صرف فقرا ومصارف دوستان ہماری پاس رہگئی تھی اور جنکو تر گیاہ نی فربہ کرکی باقی رکھا تھا۔

فقدات لرب الناب خذها ثنیة ۔۔۔ ونابٌ علینا مثل نابک فی الحیا

الناب الناقة المسنة۔ والثنیة ما دخلت فی السنة السادسة وہی دون المسنة فی السن۔ والمراد بالحیا الشحم والسمن۔ والعرب تسمی النبت حیا لانہ یکون بالمطر ثم تسمی الشحم حیا لانہ بالنبت ترجمہ سو مین نی ناقہ جوانکی مالک سی جسکی ناقہ مین نی ذبح کرلی تھی یہ کہا کہ میری شتر و منین سی ایک ناقہ پنج سالہ جوان لیلے اور تیری ناقہ کلان سال کی عوض ہمارے ذمہ ایک ناقہ کلان فربہ ہی سو وہ بھی لیلے۔ اب واضح ہو کہ اشعار مذکورہ بالا مین کسیکی ہجو نہین ہی مگر انکو باب ہجا مین اسلیئی مذکور کیا کہ یہ اشعار تمہید ہین اشعار آیندہ خنزر بن ارقم کی جنمین ہجو راعی ہی۔ وقال فی ذلک خنزر بن ارقم

بنی قطن مابال ناقة ضیفکم ۔۔۔ تعشون منها وهی ملقی قتودها

ترجمہ ای بنی قطن تمھاری مہمانکی ناقہ کا کیا حال ہوا جب تم رات کو اوسکا گوشت کھاتے تھے اور اوسکی پالانکی لکڑیان مین پڑی ہوئی تھین۔

غدا ضیفکم یمشی وناقة رحله ۔۔۔ علی طنب الفقہاء ملقی قدیدها

الفقہاء بتقدیم الفاء علی القاف علم زوجة الراعی۔ والقدید اللحم المقطوع ترجمہ تمھاری مہمان نے ایسے حالمین صبح کی کہ پیادہ چلتا تھا اور اوسکی جاوہ کی ناقہ کی پارہای گوشت تیری زوجہ فقہا کی الگنیو پر حسب عادت عرب پڑی سوکھتی تھی تاکہ آیندہ تھارا توشہ ہووی۔

وبات الکلابی الذی یبتغی القری ۔۔۔ بلیلة نحس غاب عنها سعودها

ترجمہ اور اوس کلابی نی جو طالب ضیافت تھا ایسی نحوس رات مین گذر کیا جسکی سعادت اوسکی اوس سے غائب ہوگئی تھی۔

امن ینقص الاضیاف اکرم عادة ۔۔۔ اذا نزل الاضیاف امن یزیدها

ترجمہ کیا وہ شخص جو مہمانونکو جبوہ آاوترین نقصان پہونچاپی باعتبار عادتکی اچھاہی یا وہ جو انکی بڑھوتری کرے۔

کانکم اذ قمتم تنحرونها ۔۔۔ براذین مشدود علیها لبودها

فی ذلک خنزر بن ارقم

البراذین جمع برذون وہو الفرس الترکی وہو مذموم مشئوم عندہم۔ واللبود جمع لبد ترجمہ ای بنی قطن جب تم اوس ناقہ کی ذبح کی لئے مستعد ہوئے
تو گویا تم ترکی گھوڑے تھے جنپر اونکی نمدی کسی ہوئی تھی یعنی گوشت پر ایسے بیتاب ہوکر گرے جیسے ترکی گھوڑے گھاس پر بے اختیار گرتے ہین۔ ترکی
گھوڑے گھاس کھانے پر شدت سے حریص ہوتے ہین۔

فما فتح الاقوام من باب سوءۃٍ ‌‌ ‌ ‌ ‌ بنی قطن الا وانتم شہودہا

ترجمہ لوگون نے کوئی دروازہ بدی کا نہین کھولا مگر تم وہان ای بنی قطن حاضر ہوئے ہو یعنی تم سب برائیون مین شریک ہو اور بُری لوگ ہو۔
فاجابہ الراعی بقصیدۃ منہا۔

ماذا ذکرتم من قلوصٍ نحرتُہا ‌ ‌ ‌ ‌ بسیفی وضیفان الشتاء شہودہا

القلوص الناقۃ الشابۃ ترجمہ اور تم کیا ذکر کرتے ہو اوس جوان ناقہ کا جسکو مین نے اپنی تلوار سے ذبح کیا اوس وقت مین کہ مہمان موسم سرما
وقحط وہان موجود تھے۔ یعنی ذبح بطور چوری نہ تھا اور اوسپر عوض زیادہ دیا گیا تو اب اسکا کیا ذکر ہے۔

فقد علموا انی وفیت لربّہا ‌ ‌ ‌ ‌ فراح علی عنسٍ باخری یقودہا

العنس الناقۃ القویۃ ترجمہ سو مہمانو نکو خوب معلوم ہے کہ مین نے ناقہ کی مالک کو کامل عوض یا وہ مضبوط ناقہ پر سوار ہو کر مع دوسری ناقہ کے
جسکو وہ آگے سے کھینچتا تھا بخوشی تمام گیا۔

قریتُ الکلابی الذی یبتغی القریٰ ‌ ‌ ‌ ‌ وامّک اذ یُحدیٰ الینا قعودُہا

امک بالنصب عطف علی الکلابی۔ والخطاب لجریر بن ارقم۔ ویحدیٰ مجہول من حدیٰ الناقۃ اذا ساقہا۔ والقعود ما یقتعدہ الراعی من الابل
فی کل حاجۃ ترجمہ مین نے اوس بنی کلب کی شخص کی ضیافت کی جو طالب ضیافت تھا اور تیری اماں کی ضیافت کی جبکہ اوسکی سواری کے ناقہ ہماری
طرف ہنکا کے لائے جاتی تھی۔

رفعنا لہا نارًا تثقّب للقریٰ ‌ ‌ ‌ ‌ ولقحۃ اضیافٍ طویلا رکودہا

تثقّب النار بالتشدید اتقدہا۔ واللقحۃ فی الاصل الناقۃ الحلوب۔ ولقحۃ الاضیاف کنایۃ عن القدر لان مرقہا کاللبن۔ والرکود الثبات والقیام
وجعل رکودہا طویلا لثقلہا ولانہا لاتنزل الا للغسل ترجمہ یعنی تیری اماں کی لیئے وہ آگ بلند شعلہ روشن کی جو ضیافت کی لیئے روشن کیجاتی ہے۔ اور بڑے
دیگ دیگدان پر چڑہائی جو بسبب کلانی کی چولہے سے بہت دیر مین اوترتی ہے۔

اذا اُخلیت عُودالہشیمۃ ازمت ‌ ‌ ‌ ‌ جوانبہا حتی تبیّت وقودُہا

اذا اخلیت اے جعل الحطب لہا بمنزلۃ الخلا للناقۃ - والعود الحنلب - والشبم بابس کل شیٍٔ کالمشیمۃ وارزم بقدیم المہملۃ صاح شدیداً - والذو
بنع ترجمہ دیگ کی تعریف کرتا ہے کہ جب اوسکے نیچے خشک لکڑیان جلائی جاویں تو اوسکے کنارے ایسے سنناتے اور بسبب شدت جوش ایسے بولتے
ہیں کہ پانی ڈالکر یا آنچ کم کرکے اوسکے جوش کو روکتے ہین -

| اذا انصبت للطارقین حسبتہا | نعامۃ تجری باءٍ تقاصر جیدہا |
|---|---|

الجیر بالجیم فالمہملۃ فالموحدۃ قریۃ ترجمہ جب وہ دیگیں رات کو مہمانوں کے لیے دیگدان پر چڑہائی جاتی ہین تو تو اوسکو شتر مرغ مقام جبا کا خیال کرے
جسکی گردن اور شتر مرغ سے چھوٹی ہے -

| تبیت المحال الغر فی حجراتہا | شکاری مراہا ماؤہا وحدیدہا |
|---|---|

المحال فقار الظہر من البعیر - ومعنی کونہا بیضاً غراً کونہا ذوات شحم ابیض والحجرات النواحی - والشکاری جمع شکری وہی الناقۃ التی امتلأ
ضرعہا من اللبن - والمری استخراج اللبن - وماء القدر مرقہا وحدیدہا مغرفتہا ترجمہ مہراہائے پشت شتر یعنے اوسکے ملکڑوں کی ہڈیان
بسبب چربی کے سفید ہو رہی ہین اوس دیگ کی گوشوں میں اسی طرح رات کو رہتی ہین گویا وہ ناقہای شیردہ ہین جنکے تہن دودھ سے پر ہین اور
دیگ کا دودھ دوہنا اوسکا شوربا اور اوسکا چمچہ ہے یعنے اوسکا دودھ شوربہ اور دوہنے والا چمچہ ہے -

| بعثنا الیہا المنزلین فحاولا | الی ینزلاہا وہی حام حیودہا |
|---|---|

المنزلین تثنی المنزل اسم فاعل وفیہ اشعار بعظمہا حیث لم یقدر علی انزالہا رجل واحد - والحامی الحار - والحیود جمع حید بالمہملتین منہما تحتانیۃ ہو ما
نتأ من نواحی الشئ ترجمہ ہم نے اوس دیگ کو اوتارنے کو بعنی دیگدان سے دو آدمی بھیجے کیونکہ وہ ایک سے نہین اوتر سکتی تھی بسبب کلانی
اوسکے سو اون دونون نے اوسکے اوتارنیکا ارادہ کیا حال آنکہ اوسکے کنارے گرم تھے یعنی جب پک گئی تو اوسے اوتارا -

| فباتت تعد النجم فی مستحیرۃ | سریع بایدی الآکلین جمودہا |
|---|---|

المستحیرۃ الجفنۃ الممتلئۃ وکنی بسرعۃ الجمود عن شدۃ البرد ترجمہ سو تیری آتائی ایسی حالت مین رات گذاری کہ ساتون ستارے ثریا کے اوس کھڑ
اور چربی سے پر تھا شمار کر رہی ہے کیونکہ چربی نہایت صاف تھی کہ ایسی چھوٹی چھوٹی دور کی چیزین اوسمین صاف معلوم ہوتی تھین اور سردی کا یہ حال تھا کہ
کھانیوالونکے ہاتھون پر بہت جلد جمی جاتی تھی

| فلما سقیناہا العکیس تملأت | مذاخرہا وارفض رشحا وریدہا |
|---|---|

العکیس لبن تصب علیہ مرق وکان مرغوباً عندہم - والمذاخر الامعاء والعروق واسافل البطن - وارفض العرق انصب قلیلاً - والو

عرقان فی العنق ــ ترجمہ سو جبکہ ہمنے اوسکو شوربہ پر دودھ ڈالکر پلایا تو اوسکی رگین اور آنتین اور تونہ پھول گئین اور اوسکی رگ گردن کی چکنائی سے کچھ چھپ گئی

ولما قضت من ذی الاناء لبانة　　ارادت الینا حاجة لا نریدها

ترجمہ اور جبکہ ان برتنون سے جنمین کھانا اور دودھ تھا اوسنے اپنا مطلب پورا کرلیا تو اوسنے ہمسے ایک ایسے مطلب کی درخواست کی جسکی ہمکو رغبت نہ تھی یعنی ہمسے طالب صحبت ہوئی جو اوسکی بدصورتی و کلان سالی کے سبب ہمکو منظور نتھی ۔ وقال رجل من بنی اسد

دببت للمجد والساعون قد بلغوا　　جهد النفوس والقوا دونه الازرا

الازر جمع ازار و کنی بالقاء الازار عن غایة السعی ــ ترجمہ تو بزرگی حاصل کرنیکو چیونٹی کی چال چلا اور حال یہ ہے کہ اور کوشش کرنیوالون نے اسمین اپنی جان کھپا دی اور نہایت کوشش کی پس تجھکو کیونکر بزرگی ہاتھ آسکتی ہے

فکابروا المجد حتی مل اکثرهم　　وعانق المجد من اوفی ومن صبرا

کابرہ اذا قاتلہ فی الکبر ترجمہ سو اون لوگون نے بزرگی کے حصول کیلیے مصائب اور شدائد کا مقابلہ کیا یہان تک کہ اونمین سے بہت سے لوگ تھک کر بیٹھ رہے اور سعی چھوڑ دی اور بزرگی سے اوس شخص نے معانقہ کیا جسنے ایفاء عہد اور شدائد پر صبر کیا یعنی تجھسے یہ کام نہین ہو سکتے ۔

لا تحسب المجد تمرا انت آکله　　لن تبلغ المجد حتی تلعق الصبرا

الصبر کلکتف عصارة معروفة ترجمہ تو بزرگی کو سہل الحصول اوس خرما کی مانند جسکو تو کھاتا ہے مت سمجھ ۔ سن تو بزرگی تک ہرگز نہین پہونچیگا یہان تک کہ تو ایلوا چاٹے یعنی امور مکروہ کا تحمل کرے ۔ وقال آخر

ومستعجل بالحرب والسلم حظه　　فلما استثیرت کل عنها محافره

استعجل الشئی اذا طلب عجلته و لم یصبر الی وقته ۔ واستثیرت مجہول من استثار الارض اذا حفرہا ۔ والمحافر جمع محفر وہو ما یحفر به الارض و اراد به السلاح ترجمہ اور بہت لوگ لڑائی مین شتابی کرنیوالے ہین ایسے وقت مین کہ اونکا حصہ یعنی اونکو لائق صلح ہے سو جب لڑائی اوٹھائی گئی تو اونکے سلاح و ہتھیار لڑائی مین کند ہو گئے یعنے چونکہ وہ لائق جنگ نتھے لہذا اونسے لڑائی مین کچھ ہو نسکا ۔

وحاربت فیها بامرئ حین شمرت　　من القوم معجاز لئیم مکاسره

الضمیر المجرور فیها للحرب کذا الساکن فی شمرت ــ والمکاسر الاصول ترجمہ اور جب لڑائی طیار ہوئی تو وہ قوم مین ایسے شخص سے لڑا جو نرا ایاہج تہا اور اوسکے مان باپ ناکس و کمینہ تھے

فاعطی الذی یعطی الذلیل ولم یکن　　له سعی صدق قدمته اکابره

ترجمہ سو اوس جلد بازی اوس اپاہج عاجز کو وہ چیز دی جسکو ذلیل شخص پاکر تا ہی یعنی ذلت فرار یا قید ہو جانیکے۔ خلاصہ یہ کہ وہ اپاہج سے بھی عہدہ برا نہوا اور اوسکی تئیں ایسی عمدہ کوشش نہ تھی جو اوس سے پہلے اوسکی بڑی کر گئے ہوں جنکا یہ اقتدا کرتا۔ وقال اسمعیل بن عمار الاسدی

قالہا لما مات بشر بن غالب واشتری دارہ ہلال بن مرزوق وفیہا ہجاء لہلال۔

بکت دار بشر شجوہا اذ تبدلت ۔۔۔ ہلال بن مرزوق ببشر بن غالب

انتصب شجوہا علی انہ مفعول لہ ترجمہ بشر بن غالب کی حویلی بسبب اپنے غم کے رو پڑی جبکہ اوسنے ہلال بن مرزوق کو بشر بن غالب کی عوض بدل لیا کیونکہ ہلال لئیم اور بشر کریم تھا۔

وہل ہی الا مثل عرس تبدلت ۔۔۔ علی رغمہا من ہاشم فی محارب

ترجمہ اور اب حال اس حویلی کا نہیں ہی مگر اوس دلہن کی مانند جسنے اول اپنا نکاح بنی ہاشم جیسے عمدہ لوگوں نین کیا ہو پھر اپنی خلاف مراد بنی محارب جو ایک ذلیل قوم ہی چلی گئی ہو۔ وقالت امراۃ قتل زوجہا فی جوار الزبرقان فلم یطلب بثارہ

ہی امراۃ مالک بن میۃ المحاربی احد محارب بن عمرو۔ ومن حدیثہ انہ کان جار الزبرقان ابن بدر احد بنی عوف بن کعب من تمیم فقتل رجلا من بنی نہشل واخفی امرہ ثم حدث بقتلہ ہزال احد بنی عوف بن کعب فاخبر بہ ہزال عبد عمرو بن ضمرۃ النہشلی فدعا ہزال مالک بن میۃ فقتلہ فحلف زبرقان بن بدر علی ان یاخذ ثارہ ثم وقع الصلح وحنث زبرقان بن بدر فقالت تہجوہ۔

متی تردوا عکاظ توافقوہا ۔۔۔ باسماع مجادعہا قصار

وافقہ اتاہ وصادفہ وضمیر المونث لعکاظ۔ والاسماع الاذان۔ والمجادع جمع مجدع بالفتح موضع الجدع وہو القطع۔ ومعنی قصر المجادع انہ بقی شئی من اصول الاذان بعد الجدع۔ وجدع الاذن کنایۃ عن الذل کجدع الانف ترجمہ عوف بن کعب قوم زبرقان بن بدر کو خطاب کرکی کہتی ہی کہ جب تم لوگ عکاظ کے میلے مین جاؤ تو تم وہان جاؤ گی ایسی کیفیت سے کہ تمہاری کانوں سے جنکی جڑین بعد کٹنی کے چھوٹی رہ گئی ہین یعنی ذلیل و خوار بسبب عدم ایفائے وعدہ اخذ قصاص کے۔

أجیران ابن میۃ خبرونی ۔۔۔ أعین لابن میۃ ام ضمار

العین النقد الحاضر۔ والضمار دین لا یرجی قضاؤہ ترجمہ ای میری شوہر ابن میۃ کی ہمسایو اور ہمعہد مجھکو خبر دو کہ ابن میتہ کا قصاص مثل نقد دین کی ہی جو فوراً لیا جاوی گا یا ایسا قرض ہی کہ اوسکے وصول کی کچھ امید نہین ہی یعنی مجھکو یہ بتلاؤ کہ تم اوس کا قصاص لوگے یا اوسکا خون ہدر ہو جاسے گا۔

اسمعیل بن عمار الاسدی

قالت امراۃ

تَجَلَّلَ خِزْیَهَا عَوفُ بْنُ کَعْبٍ ۔۔۔ فَلَیْسَ لِخَلْفِهَا مِنْهُ اعْتِذَارُ

تجللہ لبسہ کا تجلل ۔ والضمیر المجرور لعوف بن کعب بتاویل القبیلۃ ۔ والخلف بالفتح الاولاد السوء ترجمہ قبیلہ عوف بن کعب نے اپنی عہدشکنی کی رسوائی کو مثل لباس کے پہن لیا سو اب دسکی بُری اولاد کو اوسکی طرف سے کوئی عذر کی جگہ نہین رہی جسکے ذریعہ سے اوسکو اس الزام صریح سے بری کر دے۔

فَاِنَّکُمْ وَمَا تُخْفُونَ مِنْهَا ۔۔۔ کَذَاتِ الشَّیْبِ لَیْسَ لَهَا خِمَارُ

ترجمہ کیونکہ تم اور وہ بُرا کام جسکو تم چھپاتے ہو اوس بُڑھیا کی مانند ہے جسکے پاس اوڑھنی نہو کہ اوسکے بڑھاپے کو ہر کوئی دیکھ سکتا ہے۔ وقال آخر یہجو بنی امیۃ

تَوَلَّتْ قُرَیْشٌ لَذَّةَ الْعَیْشِ وَاتَّقَتْ ۔۔۔ بِنَا کُلَّ فَجٍّ مِنْ خُرَاسَانَ اَغْبَرَا

ترجمہ قریش لذت عیش کے والی و مالک ہو گئے اور وہ ہمارے ذریعہ سے ہر راہ فراخ کثیر الغبار خراسان سے بچ گئے یعنے اون لوگون نے ہمکو اون مصیبتناک ملکون میں ڈال رکھا ہے اور آپ گھر بیٹھے چین کرتے ہین۔

فَلَیْتَ قُرَیْشًا اَصْبَحَتْ ذَاتَ لَیْلَةٍ ۔۔۔ تَعُوْمُ بِهَا بَحْرًا مِنَ الْمَوْجِ اَکْدَرَا

ترجمہ پس کاش قریش بجاے خراسان کسی رات ہمکو ہمراہ لیکر ایسے دریا کا قصد کرین جو بسبب تموج و تلاطم کے مکدر و گدلا ہو یعنی تاکہ ہم ایکدفعہ غرق ہو جاوین اور اس دائمی مصیبت سے نجات پاوین یا یہ کہ وہ ہماری مصیبتون اور تکالیف کو معلوم کرین۔ وقالت امراۃ تہجو قتادہ بن مغرب الیشکری ہو زوجہا۔

حَلَفْتُ فَلَمْ اَکْذِبْ وَاِلَّا فَکُلُّ مَا ۔۔۔ مَلَکْتُ لِبَیْتِ اللّٰهِ اُهْدِیْهِ حَافِیَهْ

ترجمہ مین نے خدا کی قسم کھائی اور جھوٹ نہین بولی اور اگر مین جھوٹی قسم کھائی ہو تو وہ تمام چیزین جنکی مین مالک ہون خانہ کعبہ کی نذر لیجاؤن ایسے حال مین کہ مین برہنہ پا ہون۔ جواب قسم شعر آئندہ مین ہے۔

لَوَ اَنَّ الْمَنَایَا اَعْرَضَتْ لَاقْتَحَمْتُهَا ۔۔۔ مَخَافَةَ فِیْهِ اِنَّ فِیْهِ لَدَاهِیَهْ

اعرضت بمعنی عرضت ۔ واقتحمہ دخلہ علی جہد و مشقۃ ۔ والداہیۃ الآفۃ المہلکۃ ۔ ترجمہ اگر موتین میرے سامنے آجاوین تو مین بزور اونمین گھس جاؤن بسبب خوف بوے دہن اپنے شوہر کے کیونکہ اوسکا موہنھ تو بیشک ایک مہلک آفت ہے۔

فَمَا جِیْفَةُ الْخِنْزِیْرِ عِنْدَ ابْنِ مُغْرِبٍ ۔۔۔ قَتَادَةَ اِلَّا رِیْحُ مِسْكٍ وَغَالِیَهْ

ترجمہ کیونکہ بوے بدخوک مردہ کی قتادہ ابن مغرب کے پاس نہین ہے مگر بوے خوش مشک و غالیہ کی یعنے بوے دہن ابن مغرب کی مردہ خنزیر سے بھی نہایت بُری ہے

فَکَیْفَ اصْطِبَارِیْ یَا قَتَادَةُ بَعْدَمَا ۔۔۔ شَمَمْتُ الَّذِیْ مِنْ فِیْكَ اَتَانِیْ صَحِیْحَهْ

انا می الشی بالمثلثة فالهمزة افسده ۔ والصاع خرق الاذن و الھار للسکتہ ترجمہ سوائی قتادہ تیری صحبت پر مجھسی کسطرح صبر ہو سکے بعد اوس بو کی جو مین نے

تیرے موںھ سی سونگھی ہی جسنے میری ناک سی بڑھکر میری سوراخ گوش بگاڑ دیے ہین ۔

## وقال عبد اللہ بن اوفی الخزاعی فی امرأتہ

نکحت ابنة المنتضی نکحةً ۔۔۔ علی الکرہ ضرّت ولم تنفع

المنتضی بتقدیم النون علی الفوقانیة علم رجل ۔ والکرہ خلاف الرضا ۔ ترجمہ مین نے منتضے کی بیٹی سی اپنی مرضی کے خلاف ایسا نکاح کیا کہ اوس نے میرا

نقصان کیا اور کچھ فائدہ نہ بخشا ۔

ولم تغن من فاقة معدماً ۔۔۔ ولم تجد خیرا ولم تجمع

المسکن لنکحة ۔ والمعدم الفقیر ۔ واجدی علیہ اعطاہ ۔ ترجمہ اور اوس نکاح نے کسی فقیر کو فاقہ سے غنی نہین کیا اور نہ کوئی بھلائی عطا کی اور اچھا

سلوک نہ رکھا یا میری پریشانی کو جمع نہ کیا ۔

مبنّذةً مثل کلب الھراش ۔۔۔ اذا ھجع الناس لم تھجع

النبذة من نجذ اذا عضہ بالنواجذ اشد العض والنصب علی الحالیة والرفع علی الخبریة والنواجذ اربعة اضراس او ہی الضواحک و الھراش اغراء کلب علی

کلب ترجمہ مین نے اوس سے نکاح کیا ایسے حال مین کہ وہ مثل اوس کتے کی جو دوسرے کتے پر برانگیختہ کیا جاوی سخت کاٹنے والی اور سوتی نہین جبکہ

سب لوگ سو رہتے ہین تو وہ فتنہ انگیزی یا لڑائی مین مصروف رہتی ہی اور سوتی نہین ہی ۔

مفرّقةً بین جیرانھا ۔۔۔ وما تستطع بینھم تقطع

بقول رأیت لما لا ترے ۔۔۔ وقیل سمعت ولم تسمع

بإضافة القول و قیل ترجمہ ایسے وقت مین کہ وہ اپنے ہمسایون مین بسبب غمازی کے تفرقہ انداز ہی ۔ اور جب تلک اوسکو قدرت ہی ہمسایون مین کاٹ تراش

کرتی ہی جھوٹی بات نسبت یعنے وہ اپنی ہمسایہ سے کہتی ہی کہ تیرا ہمسایہ تیری حقمین ایسی بری باتین کرتا ہی جسکو مین دیکھتی ہون اور تو نہین دیکھتا اور

سنتی ہون جو تو نہین سنتا خلاصہ یہ کہ ایک کو دوسرے سی بدگمان کرتی ہی اور لڑواتی ہی ۔

فان تشرب الزق لا یروھا ۔۔۔ وان تأکل الشاة لا تشبع

ترجمہ سوا اگر وہ مشک بھر پانی پیجاوی تو وہ پانی اوسکو سیراب نکرے اور ساری بکری کا گوشت کھا جاوے تو جب بھی شکم سیر نہین ہوتی یعنے ایسی ہی وہ پیٹو

ولیست بتارکة محرماً ۔۔۔ ولو حفّ بالأسل الشرّع

عبداللہ بن اوفی الخزاعی

الاسل الرماح - والشرع جمع شارع وہو الرمح اللین الشدید - ترجمہ اور وہ کسی محرم کو بھی یعنی جس سے نکاح نا درست ہی بے بدکاری کیے نہین چھوڑتی اگرچہ وہ محرم مضبوط لچکدار نیزی سے گھیر ا جاوی تب بھی اوسکے پاس جاتی ہی یعنے سخت بدکار ہی -

ولو صعدت فی ذری شاہق — تزل بہا العصم لم تصرع

الذری جمع ذروۃ وہو المکان المرتفع - والشاہق الجبل العالی - والضمیر المجرور للذری والعصم جمع اعصم وہو الوعل الذی فی قوائمہ بیاض والجملہ نعت شاہق - ترجمہ اور اگر وہ ایسے بلند پہاڑ کی چوٹیوں پر چڑھ جاوے جس سے بزکوہی سفید پاؤن الاہسلتی ہو تو تب بھی زمین پر نگرا جاوے یعنی وہ جسم کی ہلکی اور خفیف الحرکات ہی جو عورتون مین بڑا عیب شمار ہوتا ہی - اور بزکوہی پہاڑ پر چڑھنے مین مشہور ہی -

فبئست قعاد الفتی وحدہا — وبئست موفیۃ الاربع

القعاد بالفتح زوج الرجل کالقعیدۃ - وتوفیۃ الاربع تکمیلہا - ترجمہ سو اگر کسی جوان کے صرف یہ ایک ہی بی بی ہو تب بھی وہ بُری ہی اور اگر کسی کے پہلی تین بیبیان اور ہون اور یہ چار کی شمار پوری کرے تب بھی بُری ہی غرض کسی حال مین اچھی نہین ہی - **وقال بعض آل المہلب**

قوم اذا اکلوا اخفوا کلامہم — واستوثقوا من رتاج الباب والدار

استوثق منہ اخذ منہ المیثاق - والرتاج الباب المغلق ترجمہ وہ ایسی قوم بخیل ہی کہ جب وہ کہانا کہاتے ہین تو بخوف مساکین نہایت آہستہ بولتے ہین اور بند دروازہ اور گہر سے عہد لیتے ہین کہ جب تلک ہم کہانا کہاوین کسیکے کہولنے سے مت کہلیو -

لا یقبس الجار منہم فضل نارہم — ولا تکف ید عن حرمۃ الجار

ترجمہ اونکا ہمسایہ اونکی بچی ہوئی آگ سے چنگاری نہین لے سکتا ہی اور اونکا کوئی ہاتھ حرمت ہمسایہ سے نہین بچتا یعنے اوسکو اپنے دونون ہاتھوں لوٹتے ہین اور حرمت ہمسایہ کا کچھ خیال نہین رکھتے **وقال آخر**

کاثر بسعد ان سعدا کثیرۃ — ولا تبغ من سعد وفاء ولا نصرا

کاثرہ بہ اذا قابلہ فی الکثرۃ ترجمہ بنی سعد کا جس قوم سے چاہی کثرت مین مقابلہ کرے کیونکہ سعد گنتی مین بہت ہین مگر سعد سے وفاء عہد اور مددگاری کی خواہش مت کر کیونکہ اونمین یہ اوصاف نہین ہین -

ولا تدع سعدا للقراع وخلہا — اذا امنت ونعتہا البلد القفرا

ونعتہا منصوب علی انہ مفعول معہ والبلد علی انہ مفعول النعت والقفر الخالی ترجمہ اور بنی سعد کو لڑائی کے لیئے مت بلا کہ وہ لڑائی کے ڈھب کے نہین ہین اور جب وہ لڑائی سے امن مین ہون تو اونکو خالی شہر کی تعریف کے لیے چھوڑ دی یعنے وہ نکمے ہین اور اونکا کام یہ ہی

بعض آل المہلب

آخر

الرحا کالغراب القدر الوسیعة العظیمة - والجونة السوداء - واللحام جمع لحم وارادبہ اصناف اللحم او قطعاتہ ترجمہ سو بڑی دیگ سیاہ نے تمام شب ایسی حال مین گزاری کہ ناقہ کے قسم قسم کے گوشتون سے جوش کہاتی تہے اور اوسکا موںہہ بسبب اوس گوشت اور شوربہ کی جو اوسمین تہے بار بار اوبلتا تہا وقال آخر

وما بک فیّ من عیب فانّی ۔۔۔ جبان الکلب مہزول الفصیل

جبان الکلب کنایۃ عن الجود فان الجواد یاتیہ کثیر من الناس فیصیر کلبہ معتادا بہم ولا یہر علیہم وکذا مہزول الفصیل فان الکریم یسقی الضیوف الالبان ونیاقہ فیبقی فصیلہ او ولد ناقتہ جائعا فیصیر مہزولا ترجمہ اور جو عیب مجہہ مین ہو سو ہو مگر بیشک میرا کتا مرنجان ہے بسبب کثرت آمد ورفت مہمانان کے اور میری ناقہ کا بچہ دبلا ہے کیونکہ اوسکا دودہ مین مہمانونکو دیتا ہون اور وہ بسبب گرسنگی کے دبلا رہتا ہے خلاصہ یہ کہ مین سخی ہون اور عیوب کی مجکو پروا نہین ہے ۔ وقال آخر

ساقدحُ من قدری نصیبا لجارتی ۔۔۔ وان کان ما فیہا کفافا علی اہلی

ترجمہ اب مین اپنی ہمسایہ کا حصہ اپنی ہنڈیا سے قدح بہر کے نکالونگا اگرچہ ہنڈیا کا کہانا بقدر ضرورت میرے کنبہ ہی کی ہو۔

اذا انت لم تشرک رفیقک فی الذی ۔۔۔ یکون قلیلا لم تشارکہ فی الفضل

ترجمہ جبکہ تو اپنے رفیق کو تہوڑے کہانے مین شریک نہین کریگا تو اوسکو حاجت سے زیادہ کہانے مین بہی شریک نہین کریگا ۔ وقال عمرو بن الاہتم

ذرینی فان الشحّ یا امّ ہیثم ۔۔۔ لصالح اخلاق الرجال سروق

ترجمہ اے ام ہیثم مجکو چہوڑ کہ مین اپنا مال خرچ کرون کیونکہ بخل لوگونکی نیک عادتونکا بڑا چور ہے یعنی اوس سے اچہی عادتین سب جاتی رہتی ہین۔

ذرینی وحطّی فی ہوای فانّنی ۔۔۔ علی الحسب الزاکی الرفیع شفیق

حطّی فی ہواہ وافقہ ۔ والشفیق من شفق بمعنی اشفق اذا خاف ترجمہ تو مجکو میری مرضی پر چہوڑ اور تو میرے ارادے مین میری موافق ہوجا کیونکہ مین اپنی صفات نیک وروشن وبلند پر خائف ہون کہ بسبب بخل کے اونپر کچہہ ننگ عائد نہو جاوے۔

ذرینی فانّی ذو فعال تہمّنی ۔۔۔ نوائب یغشی رزءہا وحقوق

ترجمہ تو مجکو بطور خود چہوڑ کیونکہ مین نیک کامون والا ہون مجکو حوادث روزگار اور جسقدر اونکی حقوق اس غم مین مبتلا کرتی ہین کہ حوادث کا صدمہ میرے مال کو گہیر لے اور فنا کردے اور پہر سخاوت کرنیکا موقع نرہے سو سخاوت مین درنگ نہ چاہیئے۔

وکلّ کریم یتّقی الذمّ بالقری ۔۔۔ وللحقّ بین الصالحین طریق

ترجمہ اور ہر سخی بذریعہ ضیافت مہمانان مذمت سے بچتا ہے اور مہمانونکی حق کا نیک لوگونمین ایک راہ کشادہ ہے جو بند نہین ہوسکتا۔

لعمرک ما ضاقت بلادٌ باہلہا ۔۔۔ ولکنّ اخلاق الرجال تضیق

ترجمہ تیری زندگی کی قسم شہر بہی باشندون کیلیے تنگ نہین ہوتی مان لوگونکی عادتین تنگ و خراب ہوجاتی ہین اوراسلیے شہر بہی تنگ معلوم ہونے لگتے ہین

عروة بن الورد

## وقال عروة بن الورد

اِنّی امْرُءٌ عافی اِنائیَ شِرْکَۃٌ ۔۔۔ وَاَنْتَ امْرُءٌ عافی اِنائِکَ واحِدُ

العافی بقیۃ القدر وما یرد علی من یعیر القدر من جانب المستعیر والسائل ۔ والشرکۃ بمعنے المشترک الکثیر والواحد نقیضہ ترجمہ بیشک مین ایک مرد ہون کہ میرے برتن کے سائل لوگ بہت ہین اور تو ایک مرد ہی کہ تیرے برتن کا سائل ایک ہی ۔

اَتَھْزَاُ مِنِّی اَنْ سَمِنْتَ وان تری ۔۔۔ بِوَجْھِی شُحُوبَ الحَقِّ والحَقُّ جاھِدُ

الشحوب تغیر اللون ترجمہ کیا تو مجہپر اس بات سی ہنستا ہی کہ تو موٹا اور طیار ہو گیا ہی اور تو میرے چہرہ کا رنگ بدلا ہوا بسبب ادای حقوق و تاوانات دوستون کے دیکہتا ہی اور یہ امر درست ہی کہ ادای حقوق انسان کو مشقت مین ڈالتا ہی ۔

اُقَسِّمُ جِسْمِی فی جُسُومٍ کَثِیرَۃٍ ۔۔۔ واَحْسُو قَراحَ الماءِ والماءُ بارِدُ

اراد بالجسم ما یغذو الجسم من الطعام ۔ والحسو الشرب بلا تکلف ۔ والقراح الماء الخالص ۔ وکنی ببرد الماء عن سنۃ القحط ترجمہ مین اپنے جسم کی غذا بہت سے جسمون مین بانٹتا ہون کیونکہ مین مہمانونکو کہلاتا ہون اور مین خالص پانی ایام قحط مین غٹ غٹ پیتا ہون اور مساکین کو کہانا کہلاتا ہون تو میرے دبلے ہونیکا کیا تعجب ہی ۔

آخر

## وقال آخر

اَجَلَّکَ قَوْمٌ حِینَ صِرْتَ اِلَی الغِنیٰ ۔۔۔ وَکُلُّ غَنِیٍّ فِی القُلُوبِ جَلِیلُ

اجلہ اعدہ جلیلا ۔ وصار الیہ مال الیہ ترجمہ تجکو قوم نے بزرگ شمار کیا جب تیرا رخ تونگری کیطرف ہوا اور اسکا کیا تعجب ہے کیونکہ ہر تونگر لوگونکے دلونمین جلیل القدر ہوتا ہی ۔

ولیس الغِنیٰ اِلّا غِنیً زَیَّنَ الفَتیٰ ۔۔۔ عَشِیَّۃَ یَقْرِی اَوْ غَداۃَ یُنِیلُ

الانالۃ الاعطاء ترجمہ اور درحقیقت تونگری نہین ہی مگر وہ تونگری کہ جوان سخی کو زینت دیدے جس شام کو وہ مہمانونکی ضیافت کرے یا جس صبح کو فقراء اور مساکین کو بخشش عطا فرماوے ۔

وَلَمْ یَفْتَقِرْ یَوْماً وَاِنْ کانَ مُعْدِماً ۔۔۔ جَوادٌ وَلَمْ یَسْتَغْنِ قَطُّ بَخِیلُ

المعدم الفقیر ۔ واستغنی الرجل صار غنیا ترجمہ اور سخی کسی روز محتاج نہین ہوتا اگرچہ تہیدست ہو کیونکہ اوسکا دل ہمیشہ غنی رہتا ہی اور غنی دلکی صفت ہے اور بخیل ہرگز تونگر نہین ہوتا کیونکہ وہ ہمیشہ دولت اکٹہا کرنیکا حریص ہوتا ہی اور حریص ہمیشہ فقیرونکی مانند ہوتا ہے ۔ وقال المثلم بن ریاح المری

قال المثلم بن ریاح المری

بَکَرَ العَواذِلُ بِالسَّوادِ یَلُمْنَنِی ۔۔۔ جَھْلاً یَقُلْنَ اَلا تَرَیٰ ما تَصْنَعُ

بکرہ اتاہ بکرۃ واراد بالسواد سواد آخر اللیل فان لنساء العرب کن یلمن ازواجہن فی الاسحار علی شرب اللیل - ولقلن بدل من یلمین ترجمہ زنان ملامتگر
میرے پاس تڑکے کو براہ نادانی ملامت کرتی آئین وہ مجھسی کہتی تہین کیا تونہین دیکہتا جو تو صرف اموال کررہاہی -

| | |
|---|---|
| أفنيتَ مالكَ في السَّفاه وانما | امرُ السفاهة ما امرتكَ اجمعُ |

ترجمہ وہ کہتی تہین کہ تونے اپنا مال بری کام مین تمام کردیا اور میری نزدیک کمینگی کا وہ کام ہی جسکو وہ سب مجھکو فرماتے ہین یعنی بخل -

| | |
|---|---|
| وقتودِ ناجيةٍ وضعتُ بقفرةٍ | والطيرُ غاشيةُ العوافي وُقّعُ |

القتود جمع قتد وہو عود الرحل - والناجية الناقة القوية السريعة السير من النجاء وہو سرعة السير - والقفر الارض التي لا ماء فيها ولا كلاء - والعوافي جمع عافٍ وہو کل طالب رزق او فضل في الوقع جمع واقع ترجمہ اور بہت سے چوب پالان ناقہ قویہ تیزرو کے ہین کہ مین نے اونکو چٹیل میدان مین زمین پر رکہدیئے اور ناقہ مذکور کو قوافل آنے جانیوالون کیلئے ذبح کردیا ایسے حالمین کہ شکاری پرندی سائلونکو اور فقیرونکو بسبب اپنی کثرت کی ڈہانکنی والی تہی اور اوپر گری جاتی تہے

| | |
|---|---|
| بمهنّدٍ ذي حليةٍ جرّدتُه | يبري الاصمَّ من العظام ويقطعُ |

المهند السيف المحدد او المصنوع بصنعة الهند - والجار والمجرور متعلق بوضعت والبري القطع - والاصم المحكم الشديد ترجمہ مین نے اوسکو ایسی تیز یا ہندی زیور پہنائی ہوئی تلوار سے ذبح کیا جو سخت اور مضبوط ہڈیونکو کاٹ ڈالتی تہی -

| | |
|---|---|
| لتنوبَ نائبةٌ فتعلمَ انّني | ممّن يُغرُّ على الثناء فيُخدعُ |

اللام للتعليل - والنوب النزول والاصابة - والنائبة القافلة النازلة - ولغر مجہول بمعنی یخدع ترجمہ یہ کام مین نے اسلیئے کیا تا کہ کوئی قافلہ اترنیوالا اوترے اور وہ یہ امر جان لے کہ مین اون لوگونمین سے ہون جو تعریف پر فریفتہ کیے جاتی ہین اور اوسکی فریب مین لائی جاتے ہین یعنی مین کریم ہون اور کریم جلد بہکی مین آجاتاہی بخلاف بخیل لیچر کے کہ وہ کسیطرح بہکتاہی نہین ہے -

| | |
|---|---|
| انّي مقسّمُ ما ملكتُ فجاعلٌ | اجراً لآخرةٍ ودنيا تنفعُ |

اول مفعولي الجعل محذوف اي جاعل اياه اجرا للآخرة ترجمہ مین بیشک اپنی اشیاء مملوکہ کو بانٹ دینے والا ہون واسطے اجر آخرت کی اور واسطے دنیا کی کہ مال کا خرچ کرنا مجکو حصول نیکنامی کیلئے اور نیز مساکین کو مفیدہی

## وقال ابو البرج القاسم بن حنبل المري في زفر بن ابي هاشم بن مسعود بن سنان المري

| | |
|---|---|
| ارى الخلّانَ بعد ابي خبيبٍ | وحجرٍ في جنابهمُ جفاءُ |

الجناب ما حول الدار واراد به النفس - والجفاء الشدة وسوء الخلق - والجملة الظرفية في محل النصب على الحالية ترجمہ مین دوستون کے دلون مین

بعد مرجانے ابی حبیب و حجر کے اونکی جناب مین شدت وجفا دیکھتا ہون —

مِنَ البیضِ الوجوهِ بنی سنانٍ ‏ ‏ ‏ ‏ لو انّک تستضیٔ بهم اضاؤا

ترجمہ وہ دونون جوانان سفید روئی سنان سے ہین اگر تو اونسے روشنی طلب کرتا تو وہ تجکو روشنی عنایت کر دیتے یعنی تو اگر اونسے بہلائی کا طالب ہوتا تو وہ تیرا بہلا کر دیتے

لهم شمس النهار اذا استقلّت ‏ ‏ ‏ ‏ ونورٌ ما یغیّبه العماءُ

استقلت الشمس اذا ارکدت فی الظهیرة وکنی به عن الظهیرة — والعماء السحاب ترجمہ البتہ وہ لوگ مثل اوس آفتاب نیمروز کے ہین جبکہ وہ عین سر پر آکر ٹہر جاوے اور وہ ایسے نور ہین جنکو ابر نہین چہپا سکتا —

همُ حلّوا من الشرف المعلّٰی ‏ ‏ ‏ ‏ ومن حسب العشیرة حیث شاؤا

ترجمہ وہ ہی لوگ شرف بلند و نیک صفات جملہ قوم سے اوس جگہہ اوترے جس جگہہ کو اونہون نے پسند کیا —

اُبناة مکارمٍ واُساةُ کلمٍ ‏ ‏ ‏ ‏ دماؤهم من الکَلَب الشفاءُ

الاساة جمع الآسی وہو من یداوی الجراحات — والکلم الجرح — والکلب محرکہ شبہ جنون یعرض الحیوان من عض الکلب الکلب ترجمہ وہ لوگ عمدہ کامونکو بانی ہین اور زخمونکے معالج ہین — اونکے خون دیوانہ کتے کے کاٹے ہوئے کو شفا بخش ہین — کہتے ہین کہ اگر کسے بادشاہ کے بائین ہاتہہ کی چہنگلی اونگلی میں سے چہید لگا کر خون لیا جاوے اور چہوارے مین رکہکر کتے کی کاٹے ہوئے کو کہلایا جاوے تو اوسکو شفا ہو جاتی ہے خلاصہ یہ کہ وہ لوگ بادشاہ ہین —

فامّا بیتکم ان عُدّ بیتٌ ‏ ‏ ‏ ‏ فطال السمک واتّسع الفناءُ

ترجمہ سو اگر لوگونکے گہر اور خاندان شمار کیے جاوین تو تمہارا گہر و خاندان ایسا ہے جسکی بلندی بہت اونچی ہے اور اوسکا صحن وسیع ہے جسمین مہمان بکثرت آتے ہین یعنی تم شریف اور سخی ہو —

واَمّا اُسُّه فعلی قدیمٍ ‏ ‏ ‏ ‏ من العادیّ ان ذکر البناءُ

الاس الاساس — والعادی نسبة الی عاد بن ارم ویکنی به عن القدیم والارکان ابد عہدہم ترجمہ اور رہا تمہارے گہر کی بنیاد سو بڑے عہد عاد کی ہے اگر ذکر بنا کیا جاوے یعنی تمہارا شرف قدیم ہے ترجمہ

فلو انّ السماء دنت لمجدٍ ‏ ‏ ‏ ‏ ومکرمةٍ دنت لکم السماءُ

ترجمہ سو اگر آسمان کسیکی بزرگی اور شرف کے سبب اوسکے پاس آجاوے تو آسمان تمہارے پاس ضرور آجاوے کہ کوئی بزرگ تمسے زیادہ نہین ہے وقال ارطاة بن سہیة المری

فلو انا نعطی من المال مبتغی ‏ ‏ ‏ ‏ به الحمد یعطی مثله زاخر البحر ‏ ‏ ‏ ‏ لظلت قراقیر صیاما بظاهر ‏ ‏ ‏ ‏ من الضحل کانت قبل تجری فی لجج البحر

مبتغی حال من ضمیر المتکلم فی نعطی و یعطی خبر ان — والزاخر المتلاطم — والقراقیر جمع قرقور السفینة العظیمة — والصیام جمع صائم بمعنی القائم الثابت — والضحل بالمعجمة الماء القلیل — واللجج جمع لجة وہو الماء الکثیر ویری الحفرة فی الماء اذا کان عمیقا کثیرا ترجمہ پس اگر وہ مال جو ہم بجان طلب مدح وثنا

ارباب حاجت کو دیتے ہین اگر اوسقدر دریائی عمیق بخشش کری تو اوسکا قریب تمام پانی صرف مین آجاوی اور اسیلیے وہ بڑی کشتیان جو قبل اوسکی بخشش کے گہری اور کثیر پانیمین تہین تہوڑے اور کہلی ہوئی پانیمین کہڑی رہجاوین ۔

ولا تکسر العظم الصحیح تعززًا ۔۔۔ ونغنی عن المولی ونجبر ذا الکسر

التعزز القسر والتغلب ۔ واغنی عنہ دفعتہ ترجمہ اور ہم ثابت ہڈی کو بزور نہین توڑتے یعنے عزیز کو ذلیل نہین کرتے اور اپنے چچا کے بیٹے سے مصائب کو دور کرتے ہین اور ٹوٹے ہوئی استخوان کو درست کرتے ہین یعنے مظلوم کی حمایت کرتے ہین ۔

غلبنا بنی حواء مجدًا وسوددًا ۔۔۔ ولکننا لم نستطع غلب الدھر

ترجمہ ہم تمام حضرت حوا کی اولاد پر بلحاظ بزرگی و سرداری غالب ہوگئے مگر ہمکو یہ طاقت نہوئی کہ زمانہ پر غالب آجاوین ۔ وقال حجر بن حنیفہ العبسی

ولا اُدوم قدری بعد ما نضجت ۔۔۔ بخلاً لتمنع ما فیھا اثافیھا

ودومہ اطالہ والنضج الطبخ الکامل ۔ واسناد المنع الے الاثافی تجوزی ترجمہ مین اپنی ہنڈیا کو بعد خوب پکجانیکی بسبب خست کی دیر تلک چولہے پر چڑہی نہین رکہتا اس غرض سے کہ اوسکا چولہا مساکین کو اوس چیز کے لینے سے منع کری جو اوس ہنڈیا مین ہے بلکہ فورًا مستحقونکو تقسیم کر دیتا ہون ۔

ولا یؤنب تحت اللیل عافیھا ۔۔۔ حتی تقسم شتی بین ما وسعت

غایۃ لمحذوف ترجمہ مجکو چین نہین آتا جبتلک وہ ہنڈیا اون لوگومین جنمین وہ بٹ سکتی ہے تقسیم کیجاوی اور اوسکو رات مین اوسکا سوال کرنیوالا ملامت نکرے یعنی کوئی سائل محروم نرہ جاوی ۔

لا احرم الجارۃ الدنیا اذا اقتربت ۔۔۔ ولا اقوم بھا فی الحی اخزیھا

الدنیا القربی ۔ وقام بہ کفلہ وحفظہ ترجمہ مین اپنی پڑوسن قریب کو جب وہ میری پاس آجاوی عطا سے محروم نہین رکھتا اور مین اوسکا ایسا سرپرست اور محافظ نہین بنتا جس سے اوسکو قوم مین رسوا کرون یعنے اوسکی ایسی سرپرستی بہی نہین کرتا جس سے مجہپر اوسکی معاملہ مین تہمت کا شبہہ ہو اور اس سبب وہ بدنام ہو ۔

ولا اُکلمھا الا علانیۃ ۔۔۔ ولا اُخبرھا الا انادیھا

ترجمہ اور مین اپنی پڑوسن سے گفتگو نہین کرتا مگر کہلم کہلا کیونکہ سرگوشی مورث تہمت ہے اور مین اوسکو کسی بات کی خبر نہین دیتا مگر جبکہ اوسکو پکارتا ہون آہستہ کہنے مین اونچا جائز کا شبہہ ہوتا ہے ۔ وقال المساور بن ہند بن قیس بن زہیر

فدی لبنی ہند غداۃ دعوتھم ۔۔۔ بجو وبال النفس والابوان

الجو الارض المطمئنۃ وبال لگتا ہے نام البنی سبب ذلتۃ التنوین للضرورۃ النفس مرفوع فاعل فدی ترجمہ بنی ہند پر میری جان اور مان باپ وس صبح کو قربان

ہون جبکہ مین نے اونکو فریادرسی کیلیے کہا دریعنی وبال کریانیکی پکارا اور اونہون نے میری فریادرسی کی۔

اذا جارة شُلّت لسعد بن مالك ۔۔۔ لها ابلٌ شُلّت لها ابلان

الشل الطرد۔ والفعل فی کلا الموضعین مجہول۔ واللام فی لہا الاولی للتملیک وفی الثانیۃ للتعلیل ترجمہ جبکہ سعد بن مالک کی پڑوسن کا شتر ہنکا لیا جاوے یعنے کوئی ہنکا لیجاوے تو اوس ہنکانیوالیکی اوسکی سبب دو شتر ہنکا لیے جاتے ہین یعنی یہ لوگ حق جار کی مثل اپنے حق کی حمایت وحفاظت کرتے ہین۔

اذا عقدت افناء سعد بن مالك ۔۔۔ لها ذمّة عزّت بكل مكان

افناء القوم من تفرق منہم فی الاطراف۔ والضمیر المجرور للجارۃ ترجمہ جبکہ سعد بن مالک کے وہ لوگ جو اطراف بلاد مین متفرق ہین کسی پڑوسن سے عہد حمایت کرلین تو وہ پڑوسن ہر مقام پر عزیز القدر ہوتی ہے کوئی اوسکی طرف بنظر بد دیکھ نہین سکتا جب متفرق لوگونکا یہ حال ہے تو سرداروں کے عہد کا کیا ذکر ہے۔

اذا سئلوا ما ليس بالحق فيهم ۔۔۔ ابى كل محنيّ عليه وجان

ترجمہ جبکہ اون لوگونسے امر ناحق یعنی ذلت کا سوال کیا جاوے تو اونمین کا ہر مظلوم وظالم یعنے سب کے سب اوس ذلت کی قبول کرنیسے انکار کرتے ہین یعنی کوئی شخص اونمین کا ذلت اختیار نہین کرتا سب عزیز وکریم ہین۔

ودارِ حفاظٍ قد حللتم مهانةً ۔۔۔ بها نيبكم والضيف غير مهان

الواو بمعنے رب۔ والحفاظ محافظۃ الاحساب۔ وقد حللتم نعت دار۔ ومہانۃ بالرفع فاعلہ نیبکم وبالنصب ظلم لحالیۃ ومعنی بالاہانۃ العقر والنحر۔ والنیب جمع الناب وہی الناقۃ المسنۃ ترجمہ اور بہت سے گھر عزت وآبرو کی حفاظت کے ہین جنمین تم اے بنی سعد بن مالک فروکش ہوئے ایسے حالمین کہ وہان تمہاری ناقہ ہائے جوان بسبب ذبح کے ذلیل کیگئین یعنی مہمانون کیلیے اور تمہارا مہمان عزیز مکرم غیر محتقر رہا۔ وقال آخر

جزى الله خيرًا غالبًا من عشيرة ۔۔۔ اذا حدثان الدهر نابت نوائبه

ترجمہ آل غالب مین قطیعہ عبسیہ کی تعریف کرتا ہے کہ خدا آل غالب کو جو ایک معزز قوم ہے جزائے خیر دے جبکہ حادثات زمانہ کی مصائب مساکین کو پہونچنے لگین کیونکہ وہ ایسے وقت مین مساکین کی پرورش کرتے ہین۔

فكم دافعوا من كربة قد تلاحمت ۔۔۔ علىّ وموجٍ قد علتنى غواربه

تلاحم علیہم تجمع علیہ وغوارب الماء اعالی موجہ ومن موج بالجر عطف علی کربۃ ترجمہ کیونکہ اونہون نے بہت دفعہ وہ مصائب جو مجھپر جمع آئین دفع کین اور وہ موج مجھسے دور کی جسکی جانب اعلی میرے سر سے بلند ہوگئی تھی۔

اذا قلت عودوا عاد كل شمردلٍ ۔۔۔ اشمّ من الفتيان جزلٍ مواهبه

ترجمہ جبکہ مین نے اونسے کہا کہ امر خیر مین یا میدان جنگ مین پھر لوٹو تو اونمین سے ہر جوان طویل القامت عزیز القدر کثیر العطا لوٹ پڑتا ہے۔

اذا اخذت بزل المخاض سلاحہا ۔۔۔ تجرد فیہا متلف المال کاسبہ

البزل جمع بازل وہو الشاب القوی من الابل۔ والمخاض اسم جمع للنوق الحوامل واراد بسلاحہا محاسنہا وامارات عتقہا فانہا تمنعہا عن النحر والعقر فکانہا سلاحہا۔ وتجرد الرجل استعد وتشمر۔ ومتلف المال الجواد وکاسبہ الغازی ترجمہ جبکہ جوان وقوی اونٹنیان اپنے ہتہیار سنبہالتی ہین یعنے اپنی طیاری و فربہی اور اصالت نسل ظاہر کرتے ہین جو انکو ذبح سے مانع ہوتے ہین اسلیے یہ گویا انکے ہتہیار ہوے تو انکے معاملہ مین ایک سخی مال کا لٹانیوالا اور بسبب غارتگری کے پیدا کرنیوالا مستعد و آمادہ ہوجاتا ہے اور بہت سے اونٹنیں سے لوگونکو بخشدیتا ہے اور بہت سے بیدریغ ذبح کرڈالتا ہے۔ وقال آخر

ایا ابنۃ عبد اللّٰہ وابنۃ مالک ۔۔۔ ویا ابنۃ ذی البردین والفرس الورد

یعنی بذی البردین عامر بن احمر بن بہدلۃ ترجمہ اپنی زوجہ سے خطاب کرکے کہتا ہے کہ اے عبد اللہ کی بیٹی اور اے مالک کی بیٹی اور اے دو چادر دن والے اور اے سرنگ گھوڑے کے مالک کی بیٹی

اذا ما صنعت الزاد فالتمسی لہ ۔۔۔ اکیلا فانی لست آکلہ وحدی

الاکیل المواکل۔ والالتماس الطلب ترجمہ جب تو کھانا طیار کرے تو اوسکے لیے میرے ساتھہ کھانیوالا تلاش کرلے کیونکہ مین اوسکو اکیلا کھانیوالا نہین ہون

اخا طارقا او جار بیت فاننی ۔۔۔ اخاف مذمات الاحادیث من بعدی

بدل من اکیلا ترجمہ وہ ساتھہ کھانیوالا یا تو کوئی بہائی رات کو مہمان ہونیوالا ہو یا میرے گہر کا ہمسایہ ہو کیونکہ مین اپنے مرجانیکے بعد بری باتونسے یعنی ذکر بد و بخل سے ڈرتا ہون اور ذکر خیر کا طالب ہون۔

وانی لعبد الضیف ما دام ثاویا ۔۔۔ وما فی الا تلک من شیمۃ العبد

ترجمہ اور مین بیشک اپنے مہمان کا جبتلک وہ میرے پاس قیام کرے غلام ہون اور مجہہ مین اس خصلت کے سوا غلام کی کوئی اور خصلت نہین ہے۔ وقال آخر

ولیس فتی الفتیان من جل ہمہ ۔۔۔ صبوح وان امسی ففضل غبوق

جل الشی اکثرہ۔ والصبوح شراب الغداۃ۔ والغبوق شراب المساء والفضل البقیۃ ترجمہ سخیونکا سخی وہ نہین ہے جسکو بڑی فکر اپنی شراب صبح کی ہو اور اگر شام کرے تو بقیہ شراب شام کی پینے ہی پر ہر دم مصروف رہتا ہو۔

ولکن فتی الفتیان من راح او غدا ۔۔۔ لضر عدو او لنفع صدیق

ترجمہ مگر سخیونکا سخی وہ شخص ہے جو شام اور صبح دشمن کے نقصان یا دوست کے نفع کو جاوے یعنی اونہین سے کرے۔

وقال خزاز بن عمرو بن بنی عبد مناف جاہلی

لنا ابل لم يُمتهن ربها — كرامتها و الفتى ذاهب

ترجمہ ہماری ملک مین ایسے شتر ہین کہ اونکی عمدگی اونکی مالکون کو بدنام نہین کرتی یعنے اونکا مالک باوجود اونکی عمدگی کے اونکو سائلونکو دیتا ہی اور مہمانونکے لیے ذبح کرتا ہی پس وہ بدنام نہین ہوتا اور حقیقت یہ ہی کہ ہر جوان سخی اس جہان فانی سے ایکروز عالم باقی کو جانیوالا ہی پس بخل کسلیے کرے۔

هجانٌ بها فامنها الصديق — و يدرك فيها المنى الراغب

الهجان الابل البيض۔ و فیہا متعلق بالراغب ترجمہ وہ شتران سفید ہین کہ دوست کو اونسے اونکی احسان کا عوض دیا جاتا ہی اور جو اونکی خواہش کرتا ہی تو وہ اپنی آرزوون پر کامیاب ہوتا ہی یعنی اونکو دیے جاتے ہین۔

و نطعن عنها نحور العدى — و يشرب منا بها الشارب

ترجمہ اور ہم اونکی طرفسے دشمنونکے گردنین بذریعہ نیزہ بازی کے پہیر دیتے ہین یا اونپر سوار ہوکر دشمنون سے نیزہ بازی کرتے ہین اور دشمنون کی گردنین زخمی کرتے ہین اور ہم مین کا حریص اونکی قیمت سے مینوشی کرتا ہی۔

و نولها في السنين الكلول — اذا لم يجد مكسبا كاسب

یقال آلفہ ایاہ اذا جعلہ الیفا لہ فضمیر الابل مفعولہ الاول والثانی الکلول و ہو جمع کل بمعنی الیتیم والثقیل العاجز۔ والسنین القحط ترجمہ اور ہم اونکو ایام قحط مین یتیمون اور مساکین کا دوست بنا دیتے ہین کہ وہ اونکا دودہ پیوین اور گوشت کہاوین اوسوقت مین کہ بسبب شدت قحط کے کوئی کمانیوالا کمائی کی جگہہ یا کمائی نپاوے۔

و لم تك يوما اذا رُوّحت — على الحي يلفى لها جادب

روح الابل علیہ اذا ردّہا علیہ رواحا۔ والجادب بالجیم فالمہملۃ العائب من جدبہ اذا عابہ۔ والجملۃ فی محل النصب علی انہ خبر کان ترجمہ اور جبکہ وہ شتر شام کو قوم مین لائے جاتے ہین تو کبھی ایسا نہین ہوتا کہ اونکا عیب گیر پایا جاوے کیونکہ وہ نہایت عمدہ ہین۔

حبانا بها جدُّنا والا له — و ضرب لنا خذم صائب

حباہ اعطاہ۔ والجد البخت او ابو الاب۔ والخذم المکثف القاطع ترجمہ اون شترونکو ہمین ہماری نصیب یا ہماری دادی نے خدا اونتعالی اور ہماری شمشیرزنی نے جو لڑائی مین کاٹنے والی اور ٹہیک ہین بخشا ہی۔ وقال منصور بن مسجاح

منصور بن مسجاح

و مختبط قد جاء او ذی قرابة — فما اعتذرت ابلی علیه و لا نفسی

المختبط السائل من غیر وسیلۃ واعتذر علیہ تاخر عنہ ترجمہ اور بہت سے سائل بی وسیلہ یا رشتہ دار میری پاس آتے ہین کہ میرے شتر اور میری طبیعت نے اونکی مہمانداری مین کچہہ عذر اور تاخیر نہین کی۔

| | |
|---|---|
| حبسنا ولم نسرح لکے لا یلومنا | علی حکمہ صبرا سعودة الحبس |

علی حکمہ متعلق بحبسنا او بصبرا - وسرح الابل ساقہا الی المرعی وسعودة الحبس نعت لمحذوف ای ابلا کانت سعودة الحبس ترجمہ ہمنے اوسکے حکم پر وہ شتر جنکو بندہی رہنے کی عادت ہے روک رکہے اور اونکو چراگاہ مین نہ چہوڑا اس غرض سے کہ وہ مہمان ضیافت کی تاخیر کے سبب ہمکو ملامت نکرے -

| | |
|---|---|
| فطاف کما طاف المصدق وسطہا | یخیر منہا فی البوازل والسدس |

المصدق من یاخذ الصدقات من جانب السلطان - والبوازل جمع بازل وہو ابن تسع والسدس جمع سدیس وہو ابن ثمان ترجمہ سو وہ مہمان اون شترونکے درمیان ایسا پہرا جیسا کہ شترون کا صدقہ لینے والا اونمین پہرتا ہے اوسکو اختیار دیا جاتا ہے کہ شتران نہ سالہ وہشت سالہ ذبح کیلیے یا سواری کیلیے جسے چاہے پسند کرلے -



وقال عامر بن حوط من بنی عامر

| | |
|---|---|
| ولقد علمت لتاتین عشیة | ما بعدہا خوف علی ولا عدم |

ترجمہ اور بخدا مین نے جان لیا ہے کہ مجہپر ایک ایسی شام آویگی کہ اوسکے بعد مجہپر نہ کچہہ خوف آویگا اور نہ فقیری یعنی شام موت -

| | |
|---|---|
| واذور بیت الحق زورة ماکث | فعلام احفل بالتقوض وانہدم |

حفل بہ بالی بہ - والتقویض الانہدام ترجمہ اور جاونگا مین سچی گہر یعنی قبر مین جانا ٹہرنے اور قیام کرنیوالیکا جب یہ حال ہے تو کسلیے مین پروا کرون دنیا اون گہرونکی جو گرگئے اور شکستہ ہوگئے ہین -

| | |
|---|---|
| ولا ترکن للسائلین حیاضہم | ولاحبسن علی مکارمی النعم |

سل الحوض نقاہ من السملة وہو البقیة الماء ترجمہ اور مین بیشک حوض صاف کرنیوالونکو اونکی حوض چہوڑدونگا جو چاہین سو کرین اور اپنی چوپاون کو بسبب اپنی سخاوت کے اونکو اپنے گہر مین باندہ رکہونگا تاکہ مہمان تاخیر ضیافت کی باعث مجکو ملامت نکرین - وقال زید الفوارس بن حصین بن ضرار



| | |
|---|---|
| اقلی علی اللوم یا ابنة منذر | ونامی فان لم تشتہی النوم فاسہری |

ترجمہ اپنی بیوی کو خطاب کرکے کہتا ہے کہ ای منذر کی بیٹی مجکو کمتر ملامت کر اور سورہ اور اگر تجکو نیند کی خواہش نہین ہے تو جاگتی رہ مگر ملامت مت کر -

| | |
|---|---|
| الم تعلمی انی اذا الدہر مسنی | بنائبة زلت ولم اتترتر |

النائبة الحادثة - والتترتر التزلزل والاضطراب ترجمہ کیا تو نہین جانتی کہ جب زمانہ مجکو مصیبت پہونچادے تو وہ مصیبت مجہسے جدا ہو جاتی ہے اور مین گہبراتا نہین اور مستقل رہتا ہون -

| | |
|---|---|
| یرانی العدو بعد غب لقائہ | خلیا نعیم البال لم اتغیر |

ترجمہ مجھکو میرا دشمن اپنی جنگ کے دوسرے روز بنیم و خوشحال دیکھتا ہی ایسے حالمین کہ بسبب جنگ کے کچھ مجھمین تغیر نہین ہوا۔ دونون شعرمین اپنی استقلال کی تعریف کرتا ہی۔

وراكدةٍ عندي طويلٍ صيامُها … قسمتُ على ضوءٍ من النارِ مبصرِ

الركود القيام كالصيام۔ ومفعول القسمة محذوف ای مافيها والمبصر الواضح ترجمہ اور میری پاس بہت سی دیگین ہین جو بسبب کلانیکی اور بخیت روزمرہ کے ایک عرصہ دراز سے یکدانون پر چڑہی ہوئی ہین اور اونکی اوتارنیکی نوبت نہین پہونچی کہ مین نے اونکے کہانون کو فقیرون پر آگ کی روشنی مین یعنے راتون رات تقسیم کردیا ہی۔

طروقاً فلم افحش وقسمتُ لحمها … اذا اجتنب العافون نار التذوّرِ

الطروق مصدر طرق اذا اتی ليلا منصوب علی الظرفية۔ وافحش الرجل اذا قال الفحش۔ والعذور كالسفرجل السيء الخلق ترجمہ اون دیگون کی کہانی مین نے بوقت آنے مہمانان شب کے تقسیم کیے اور اونکو مثل بخیلونکی کوئی فحش نہین کہا اور اونکی گوشت کو اونمین تقسیم کردیا ایسے وقت مین کہ سائل لوگ بدخلق کی آگ کے پاس ہی نہین پہٹکتے یعنے ایام قحط مین۔

## وقال الهذيل بن مشجعة البولاني

اني وان كان ابنُ عمّي غائباً … لمقاذفٌ من خلفه ووارئه

المقاذف المدافع ترجمہ بیشک مین اپنی چچا کے بیٹے کے پیچہے اور گرد و پیش سی اگرچہ وہ غایب ہی تکالیف کو دور کرنیوالا ہون۔

ومفيده نصري وان كان امرءًا … متزحزحًا في ارضه وسمائه

الزحزح التباعد واراد بالارض والسماء الغور والنجد ترجمہ اور مین اوسکو اپنی مدد کا فائدہ بخشتا ہون اگرچہ وہ ایسا شخص ہی کہ اپنے کہار اور بانگر کے مقام مین مجھسی دور رہتا ہی۔

ومتى اجئه في الشدائد مرملاً … القَ الذي في مزودي لوعائه

المرمل من نفد زاده حال من الضمير المنصوب۔ واللام بمعنی فی ترجمہ اور جبکہ مین اوسکی پاس سختیونکی ہنگام مین جبکہ وہ محتاج ہوتا ہی آتا ہون تو جو توشہ میرے توشہ دان مین ہوتا ہی سب اوسکی برتن مین اولٹ دیتا ہون یعنے مین سخی ہون۔

واذا تتبعت الجلائف مالنا … خلطت صحيحتنا الى جربائه

الجلائف جمع جليفة وهي السنة التي تذهب بالاموال ترجمہ اور جبکہ ایسی سال جو ہماری شترون کو ہلاک کردین ہماری شترونکی پیچہے پڑجادین تو ہماری باقی شتر تندرست اوسکی خارشتی شترون سے ملادی جاتے ہین یعنی ہم ایسے وقت مین بہی اوس سی پرہیز نہین کرتے۔

واذا اتى من وجهه بطريفة … لم اطلع مما وراء خبائه

الوجهة السفر۔ والطريفة الاشياء النفيسة۔ والاطلاع يعدى بعلی والی۔ والخباء ما يكون من وبر او صوف ترجمہ اور جبکہ وہ اپنی کسی سفر سے اشیاء نفیسہ لاتا ہی تو مین اونکو اوسکی ڈیرے کی پیچہے سی بہی جہانک کر نہین دیکہتا یعنی اوسطرف توجہ نہین کرتا لینا تو درکنار ہی۔

الهذيل بن مشجعة البولاني

واذا اكتسىٰ ثوباً جميلاً لم اقل ۔۔۔ ياليت انّ علىّ حسنَ ردائه

حسن ردائه اى ردائه الحسن من اضافة الصفة الى الموصوف ترجمہ اور جبکہ وہ عمدہ لباس پہنے تو مین یہ نہین کہتا کہ کاش یہ اسکی عمدہ چادر میرے بدن پر ہوتی یعنے میر حسد نہین کرتا

واذا غدا يوماً ليركب مَركباً ۔۔۔ صَعباً قعدتُ له على سِيسائه

السيساء نظم فقار الظهر والظهر ترجمہ اور جب کسی روز وہ صبح کو اسلیئے جاوے کہ کسی سواری سخت وسرکش پر سوار ہو تو مین اوس سرکش سواری کی کمر پر جا بیٹھتا ہون تاکہ وہ اوسکی مطیع ہو جاوے۔

واذا استراس حمدته ووفرته ۔۔۔ واذا تصعلك كنتُ من قُرنائه

استراس الرجل طلب الرياسة او صار رئيساً وفرع قبيلة او مدحه ۔ وتصعلك صار صعلوكاً اى فقيراً ۔ والقرناء جمع قرين ترجمہ اور جبکہ وہ رئیس اور سردار کسی قوم کا ہو جاتا ہی تو مین اوسکی تعریف کرتا ہون اور اوسکی عزت کرتا ہون اور جب وہ فقیر ہو جاتا ہی تو مین اوسکا ہمنشین ہوتا ہون اور اوس سے دور نہین ہوتا۔

واذا اردت عتابه انظرته ۔۔۔ حتىٰ اعاتبه ببعض خلائه

ترجمہ اور جبکہ مین اوسپر کسی امر نامناسب کے بابت عتاب کرنا چاہتا ہون تو اوسکو مہلت دیتا ہون یہان تلک کہ اوسپر اوسکی کسی تنہائی مین عتاب کرون لوگون کے روبرو اوس پر خفا نہین ہوتا۔

وقال حسان بن حنظلة بن ابى رهم الطائى

تلك ابنة العدوى قالت باطلاً ۔۔۔ ازرى بقومك قِلّة الاموال

العدوى نسبة الى عدى بن جندب من تميم ۔ وازرى به عابه ترجمہ اس عدی والیکی بیٹی یعنے میری زوجہ نے جھوٹی بات کہی اور وہ یہ ہی کہ تیری قوم کو قلت اموال وافلاس نے عیب لگا رکھا ہی یعنے اونمین یہ عیب ہی کہ وہ لوگ مفلس ہین۔

انا لعمر ابيك يحمد ضيفنا ۔۔۔ ويسود مُقتِرنا على الاقلال

المقتر المعسر والاقلال الفقر والعسر ترجمہ مین نے اوسکو جواب مین کہا کہ تیری باپ کی زندگانی کی قسم بیشک ہمارا یہ حال ہی کہ ہمارا مہمان ہماری تعریف کرتا رہتا ہی اور ہم مین کا مفلس باوجود افلاس قوم کے سرداری کرتا ہی پس ہمکو ہماری تنگدستی مضر نہین ہی۔

غضبت علىّ ان انتسبت بطيئ ۔۔۔ وانا امرؤ من طيّئ الاجبال

انتسب الرجل اذا انتسب الى جده الاعلى ۔ واراد بالاجبال جبلى طيئ اجا وسلمى والطائى ينقسم الى قسمين سهلى يسكنون سهل الارض وهم بنو جديلة وجبلى يسكنون اجا وسلمى وهم بنو الغوث ترجمہ میری بی بی مجھپر اسبات سی غصہ ہوئی کہ مین بنی طی کیطرف منسوب ہون جنکو وہ بسبب افلاس کے اچھا نہین سمجھتی مگر اوسکو اس سمجھ سی کیا ہوتا ہی مین تو ایک شخص کوہستانی بنی طی سے ہون جو اجا اور سلمی پر رہتے ہین یعنی بنی غوث سی جنکی عظمت مشہور ہی۔

وَاَنَا امْرُءٌ مِنَ الْحَيَّةِ مَنْصِبِي ۔۔ وَبَنُو جُوَيْنٍ فَاسْأَلِي اَخْوَالِي

ترجمہ اور مین ایک شخص ہون کہ آل حیہ مین میرا مولد و منصب ہے اور میرے ماموں بنی جوین ہین سو تو اونکا حال لوگونسے پوچھ لے کہ وہ کیسے عظیم القدر ہین۔

وَاِذَا دَعَوْتُ بَنِي جَدِيلَةَ جَاءَنِي ۔۔ مُرْدٌ عَلَى جُرْدِ الْمُتُونِ طِوَالِ

ترجمہ اور جب مین بنی جدیلہ کو جو میری ہمقوم ہین اپنی مدد کو بلاؤن تو میرے پاس اونمین کے نوجوان لوگ اسپان کوتاہ مو یعنی عمدہ اور دراز قامت گھوڑونکی پشتون پر سوار فوراً آموجود ہون۔

اَحْلَامُنَا تَزِنُ الْجِبَالَ رَزَانَةً ۔۔ وَيَزِيدُ جَاهِلُنَا عَلَى الْجُهَّالِ

ورزنہ غلبہ فی الوزن والرزانۃ الثقل ترجمہ ہماری عقلین استحکام مین پہاڑون سے غالب ہین اور ہم مین کا جاہل شخص جبکہ اپنی جہالت پر آوی تمام دنیا کے جاہلون پر جہالت میں بڑھا ہوا ہے۔

## وقال ایاس بن الارت

وَاِنِّي لَقَوَّالٌ لِعَافِيَّ مَرْحَبًا ۔۔ وَلِلطَّالِبِ الْمَعْرُوفِ اِنَّكَ وَاجِدُهْ

العافی السائل سو الضمیر المجرور فی واجدہ للمعروف۔ واضافۃ الطالب الی المعروف لفظیۃ ولذا دخلت الالام علیہ ترجمہ اور مین بیشک اپنے سائل کو بار بار مرحبا کہنے والا ہون اور اوس شخص سے جو مجھسے طالب احسان ہوتا ہے یہ کہتا ہون کہ تو جس چیز کی طلب کرتا ہے اوسکو پانیوالا ہے۔

وَاِنِّي لَمِمَّنْ يَبْسُطُ الْكَفَّ بِالنَّدَى ۔۔ اِذَا شَنِجَتْ كَفُّ الْبَخِيلِ وَسَاعِدُهْ

شنج تقلص ترجمہ اور مین بیشک اون لوگونمین سے ہون جو اپنے ہاتھ کو سخاوت کیلیے کشادہ کرتے ہین جبکہ بخیل کا ہاتھ اور پہونچا بہم اوکچہ جاوی اور بند ہوجاوی یعنے دینے کو ہاتھ اوسکا اوٹھ نہ سکے مراد ایام قحط ہین۔

لَعَمْرُكَ مَا تَدْرِي اُمَامَةُ اَنَّهَا ۔۔ ثَنًا مِنْ خَيَالٍ مَا اَزَالُ اُعَاوِدُهْ

امامۃ علم امرءۃ کان یہواہا۔ والثنی کالی مایکون مرتین وسنہ لاثنی فی الصدقۃ ای لاتوخذ الصدقۃ مرتین فی سنۃ واحدۃ والمعاودۃ من الجانبین ترجمہ ای مخاطب تیری زندگی کی قسم امامہ نہین جانتی کہ وہ بارہ خیال میری پاس بار بار آتی ہے جسکو بار بار مین لوٹاتا ہون اور وہ بار بار میری پاس لوٹ آتا ہے

فَشَقَّتْ عَلَى رَكْبِي وَعَنَّتْ رِكَابِي ۔۔ وَرَدَّتْ عَلَى اللَّيْلِ قَرْنًا اُكَابِدُهْ

شق علیہ صعب سو القرن الشل المتادم حال من اللیل۔ وکابدہ زاولہ الشدۃ ترجمہ سو امامہ نے یعنی اوسکی خیال نے میری ہمراہی قافلہ پر سختی ڈالی اور میری سواریکو رنج مین ڈالدیا اور اوسنے رات کو میرے اوپر ہمسر جنگ بناکر لوٹا دیا جسکا رنج مین برابر کھینچتا رہا۔ اور یہ سختیان اسلیے پیش آئین کہ قافلہ اور سواریان خواب راحت مین تہین جب مجکو امامہ کا خیال آیا تو جیبتا بانہ سوار ہوکر اوسکی طرف چلا اور میری ہمراہ قافلہ ہوا پس سوار اور سواریونکو سخت تکلیف ہوئی۔ وقال آخر

ایاس بن الارت

اتنی علی بما لا تکذبین به ‌‌ ‌ ‌ یا طیب ای فتی للضیف والجار

اکذبه اذا نسبه الی الکذب - وطیب مرخم طیبة وہو علم امرءته ترجمہ ای میری زوجہ طیبہ میری ایسے تعریف کر جسمین تو جہٹلائی نجاوی ہان کہہ تو مین اپنی مہمان اور ہمسایہ کے حق مین کیسا عمدہ جوان سخی ہون -

انی اجاور ما جاورت فی حسبی ‌ ‌ ‌ ‌ ولا افارق الا طیب الدار

ترجمہ بیشک مین جبتلک کسی قوم کا ہمسایہ رہتا ہون تو اپنی نیک صفات کے ساتہہ اونکا ہمسایہ رہتا ہون اور مین اونسے الگ نہین ہوتا مگر اوس حالت مین کہ میرا گھر اونمین عمدہ ہوتا ہی یعنی چہوڑنا اور رہنا میرا دونون نیکنامی کے ساتہہ ہی - وقال آخر

کم من لئیم رأینا کان ذا ابل ‌ ‌ ‌ ‌ فاصبح الیوم لا معط ولا قار

القاری من یقری الضیف ترجمہ ہمین بہت سی بخیل دیکہی ہین کہ وہ شتران بیشمار کے مالک تہی سو وہ آج ایسے ہوگئے کہ نہ کسی کی ضیافت کر سکتے ہین اور نہ کسی کو کچہہ بخش سکتے ہین یعنے مفلس ہوگئے ہین -

ولو یکون علی الحداد یملکه ‌ ‌ ‌ ‌ لم یسق ذا غلة من مائه الجار

الحداد نہر عظیم ترجمہ اور اگر وہ بخیل بڑی نہر پر اوسکا مالک ہوتا تو کسی پیاسی کو اوسکے بہتے پانیسے سیراب نکرتا خلاصہ یہ ہی کہ مین بخیل نہین ہون پس اپنی تعریف کرتا ہے اور یہی مناسبت باب سے ہی - وقال حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ

المال یغشی رجالا لا طباخ بہم ‌ ‌ ‌ ‌ کالسیل یغشی اصول الدندن البالی

لا طباخ بہم ای لا خیر عندہم والدندن اسود من الکلاء لقدمہ وییبسہ ترجمہ مال ایسی لوگون کے پاس جمع ہو جاتا ہی اور اونکو گہیر لیتا ہی جنمین کوئی بہلائی نہین پائی جاتی جیسے رود کاہ کہنہ وخشک کی جڑ مین جمع ہو جاتی ہی - خلاصہ یہ ہی کہ تونگری کو لیاقت اور استحقاق ضروری نہین ہی بلکہ یہ ایک امر مقدر ہی -

اصون عرضی بمالی لا ادنسه ‌ ‌ ‌ ‌ لا بارک اللہ بعد العرض فی المال

ترجمہ مین اپنی آبرو کو ایسے مال کے ذریعہ سے بچاتا ہون جسکو بسبب بخل سی ناپاک نہین کرتا خدا وند تعالی بعد جانی آبرو کی مال مین برکت ندی -

احتال للمال ان اودی فاجمعه ‌ ‌ ‌ ‌ ولست للعرض ان اودی بمحتال

ترجمہ اگر مال ہلاک ہو جاوی تو اوسکی تدبیر کرکے اوسکو جمع کر سکتا ہون اور اگر آبرو جاتی رہی تو اوسکی پہر حاصل ہونیکی لیے میرا کوئی حیلہ پیش نہین چلتا کیونکہ وہ جاکر پہر نہین آتی - یہ دونون اشعار آخر باب ادب مین مذکور ہو چکی ہین -

الفقر یزری باقوام ذوی حسب ‌ ‌ ‌ ‌ ولا یسود غیر السید المال

رجل مال ونال ای ذومال کثیر ومنال عظیم ترجمہ افلاس شریف وحسیب قوموں پر عیب لگادیتاہی اور لوگوں مین سردار نہین بنایاجاتاہی سوای سردار کثیر المال کے۔

## وقال عبد العزیز بن زرارة الکلابی

| | |
|---|---|
| دعوت الیها فتیةً یاکفهم | من الجزرِ فی بردِ الشتاءِ کلومُ |

الضمیر المجرور للناقة۔ والجزر الذبح۔ والکلوم جمع کلم وهو الجرح مرفوع فاعل الظرف ترجمہ مین نے اپنی ناقہ کے ذبح کیلئے ایسے جوان غلام بلائے کہ اونکے ہاتہون میں بسبب ذبح وقت شدت سرما کی بہت سے زخم موجود تھی کیونکہ بسبب شدت سرما اور ہاتہونکی قابو مین نہونیکی اور بباعث سرعت ذبح کے جو بخیال جلد طیار کرنے ضیافت مہمانان تہی اونکے ہاتہ زخمی ہو گئے تہے۔

| | |
|---|---|
| اذا ما اتتهم منها شواءٌ سعی لهم | به هذریانٌ للکرام خدومُ |

الضمیر للاضیاف۔ والشواء اللحم المشوی۔ والضمیر المجرور فی به له۔ والهذریان من یهذر کثیرا فی کلامه وانما وصفه به لانه یکثر کلامه عند الاطعام۔ والخدوم مبالغة الخادم ترجمہ جبکہ مہمان لوگ اوس ناقہ کا بہنا ہوا گوشت چاہین اور طلب کرین تو اونکے لیے وہ گوشت ایک شخص بہت بولنے والا عمدہ لوگونکا خدمت کرنیوالا دوڑکر لاوی بہت بولنے والا اسلیے کہا کہ سخی مہتمم ضیافت ہر شخص کو بار بار کہانیکا اور ہر چیز کے لانیکا تقاضا کرتا رہتاہی۔ وقال آخر

| | |
|---|---|
| فالّا اکن عین الجواد فانّنی | علی الزاد فی الظلماء غیر شتیم |

ترجمہ سو اگر مین پورا سخی نہین ہون تو کیا مضائقہ ہی کیونکہ مین بیشک تاریکی شب مین کسی توشہ کی بابت دشنام نہین دیا جاتا بلکہ مہمانونکو خوب سیر کہلاتا ہون

| | |
|---|---|
| فالّا اکن عین الشجاع فانّنی | اردّ سنان الرمح غیر سلیم |

ترجمہ اور اگر مین پورا بہادر نہین ہون تو خیر ہی کیونکہ مین دشمن کے نیزہ کی بہال کو توڑکر لوٹاتا ہون یعنی اوسکو تلوار سے کاٹ دیتا ہون یا میرا جسم ایسا سخت ہی کہ بہال اوس پر لگ کر ٹوٹ جاتی ہی خلاصہ یہ ہی کہ مین یہ اوصاف رکہتا ہون اور سخاوت اور شجاعت کا جامع ہون یہ دونون شعر کسیقدر تغیر کے ساتہہ باب حماسہ مین گزر چکے ہین۔

## وقال آخر

| | |
|---|---|
| وسّع بمذلك ماء اللحم تقسمه | واکثر الشوب ان لم یکثر اللبن |

المد اکثار مرق اللحم۔ وتقسمه حال۔ والشوب مزج الماء باللبن ترجمہ بہت سا پانی ڈالکر گوشت کا شوربا بڑہادی جبکہ تو اوسکو مساکین پر تقسیم کرے تاکہ سب کو پہونچے اور اگر دودہ زیادہ نہو تو اوسمین پانی زیادہ ملادی تاکہ کوئی محروم نرہے۔ یہانسے شیخونکی تپلی والکاپتہ لگتاہی۔

| | |
|---|---|
| وسّع به وتلفّت حول حاضره | انّ الکریم الذی لم یخله الفطنُ |

تلفت بمعنی التفت والضمیر المجرور لماء اللحم۔ واخلاه ترکه خالیا۔ والفطن جمع فطنة وهو الحذق والبصیرة ترجمہ گوشت کے شوربے کو خوب زیادہ کردی اور جو اوسکو

عبد العزیز بن زرارة الکلابی

گرد موجود ہین اونکو گردن موڑ کر خوب دیکھ لے کہ کوئی حاجتمند محروم نہ ہجاوی بیشک سخی وہ شخص ہے جسکو ہوشیاریان نہ چھوڑین اور ہر دم ہوشیار رہے وقال

آخر

اذا ھی لم تمنع برسل لحومھا — من السیف لاقت حدہ وھو قاطع

الضمیر المرفوع للابل - والرسل بالکسر اللبن ترجمہ جبکہ شتر اپنے دود کے ذریعہ سے اپنے گوشت کو تلوار سے نہ بچاوین یعنی مہمانون کیلیے دودہ نہ دیوین تو دہ تلوار کی بران دہار سے ملینگی یعنی اگر وہ دودہ نہ دینگی تو مہمانون کیلیئے ذبح کیے جاوینگے۔

ندافع عن احسابنا بلحومھا — والبانھا ان الکریم یدافع

ترجمہ ہم اپنی صفات حسنہ کو بذریعہ شترون کے گوشت اور اونکی دودہ کی عار و ننگ بخل کو دور کرتے ہین یعنے اس خوف سے کہ کوئی ہمکو بخیل کہے شترون کی گوشت اور دودہ مہمانکو کھلاتے پلاتے ہین ۔ بیشک سخی آدمی اپنی نفس سے عار کو دور کیا کرتا ہے۔

ومن یقترف خلقا سوی خلق نفسہ — یدعہ وترجعہ الیہ الرواجع

الاقتراف الاکتساب ترجمہ اور جو شخص سوای اپنے اصلی عادت کے کوئی اور عادت پیدا کریگا اور سیکھیگا تو وہ اوسکو آخر چھوڑ دیگا اور اوسکو اوسکی اصلی عادت کیطرف لوٹانیوالے سبب لوٹا لاوینگے۔

وقال مضرس بن ربعی

وانی لادعو الضیف بالضوء بعدما — کسا الارض نضاح الجلید وجامدہ

النضح الرش - ونضاح الجلید ما ینضح منہ علی وجہ الارض - والجلید ہی الرطوبۃ التی تسقط علی الارض لیلاً - وجمد وتبیض ترجمہ اور مین بیشک مہمان کو بذریعہ آگ کی روشنی کے بلاتا ہون جبکہ شبنم ریزان اور جمنے والی زمین کو بالکل ڈھانپ لے یعنی ایام شدت سرما و زمانہ قحط مین بوقت شب آگ جلا کر مہمانکو بلاتا ہون

لاکرمہ ان الکرامۃ حقہ — ومثلان عندی قربہ وتباعدہ

ترجمہ بلاتا ہون تاکہ اوسکی آوبھگت کرون بیشک تعظیم مہمان کا حق ہے اور میری نزدیک اوسکا نسب و وطن مین قریب ہونا اور دور ہونا دونون برابر ہے۔ یعنی مہمان کا مجھسے نسب و وطن مین قرب اور بعد برابر ہے ہر دو صورت مین مہمانداری کرتا ہون۔

ابیت اعشیہ السدیف واننی — بما قال حتی یترک الحی حامدہ

السدیف شحم السنام - وحامدہ خبر ان ترجمہ مین ایسے حالمین رات گزارتا ہون کہ اوسکو کوہان شتر کی چربی جو عمدہ شمار ہوتی ہے کھلاتا رہتا ہون اور مین بیشک بعوض اوس چیز کے جو وہ مجھسے لیوے یا مجکو نقصان پہونچاوے اوسکا ثناخوان رہتا ہون جبتلک وہ ہماری قوم مین مقیم ہے خلاصہ یہ ہے کہ مین اوسکی فرمایش کو نعمت سمجھتا ہون۔

وقال حماس بن ثامل

ومستنبح فی لج لیل دعوتہ — بمشبوبۃ فی راس صمد مقابل

مضرس بن ربعی

حماس بن ثامل

المشبوبة النار - سورج الليل معظم ظلمته - والصمد الجبل او الارض المرتفعة ترجمہ بہت سی مہمان شب آیندہ شدت تاریکی شب مین کتنی ہو لکانیوالی ہین کہ میری
اونکو اپنی طرف بذریعہ اوس آتش روشن کی جو مہمان کی مقابل پہاڑ کی چوٹیمین جلائی گئی تہی بلایا ہی۔

وقلت لهٗ اقبل فانك راشدٌ ۔۔۔ وانّ على النّار الندى وابن ثاملِ

ترجمہ اور مین نے اوس کو پکارا اور کہا کہ آگے بڑھ کیونکہ تو ٹہیک راہ پر ہے جسمین تو کامیاب ہوگا اور بیشک اس آگ پر خود سخاوت موجود ہی اور
ابن ثامل جیسا سخی بس تجکو کسی چیز کی کمی نہین ہی۔ وقال النمری ویقال انها لرجل من باهلة

وداعٍ دعا بعد الهدوءِ کانّما ۔۔۔ یقاتل اهوال السُّرى وتقاتلهْ

ترجمہ اور بہت سی پکارنیوالے ہین کہ اوسنے بعد ٹہر جانے رات کے پکارا کہ کیا کوئی مرد سخی میری خبر گیری کیلیے ہی اور اوسکا حال ایسا تہا کہ گویا وہ
شب روی کی ہولونسے لڑتا ہی اور وہ ہولین اوس سے لڑتی ہین یعنے سخت مصیبت مین تہا۔

دعا بائسًا شبهَ الجنون وما به ۔۔۔ جنونٌ ولکن کیدُ امرٍ یحاوِلُهْ

البائس ذو البوس والشدة حال من المستکن فی دعا - والشبه المثل ونصبه على انه علة للدعاء - والکید الحیلة والخبث ترجمہ اوسنے بحال شدة وسختی مجنونکی طرح
پکارا اور اوسکو کسی قسم کا جنون نتہا مگر وہ حیلہ اور تدبیر اوس امر کی کرتا تہا جو اوسکی قتل کا قصد رکہتا تہا یعنے بہوک کے دفع کی۔

فلمّا سمعتُ الصوتَ نادیتُ نحوہ ۔۔۔ بصوتِ کریمِ الجدِّ حلوٍ شمائلُهْ

الجد الاب والمراد به النسب او البخت والحظ ترجمہ سو جب مین نے اوسکی آواز سنی تو مین نے اوسکی طرف موہنہ کرکے ایسی آواز نرم سے پکارا جیسا شریف
النسب یا صاحب نصیب شیرین اخلاق آدمی پکارتا ہی۔

فابرزتُ ناری ثمّ اثقبتُ ضوءَها ۔۔۔ واخرجتُ کلبی وهو فی البیت داخلُهْ

اثقبه الهبه ترجمہ سو مین نے اوسکے لیے اپنی آگ نکالی پہر اوسکی شعلہ کو بہڑکایا اور اپنی کتے کو گہر سے باہر نکالا تاکہ وہ بہونکے اور مہمان اوسکی آواز سنکر
آجاوے اور وہ بسبب شدت سرما کے گہر مین گہسا ہوا تہا۔

فلمّا رانی کبّر اللهَ وحدہ ۔۔۔ وبشّر قلبًا کان جمًّا بلابلُهْ

الجم الکثیر - والبلابل جمع بلبال وهو الهم والحزن ترجمہ سو جب اوسنے مجکو دیکہا تو الله تعالی وحدہ لاشریک لہ کی تکبیر کہی اس غرض سے کہ اوسکو عمدہ جگہہ
پہونچا دیا اور اوسنے اپنے دل کو جسکے غم کثرت سے تہے خوشخبری دی۔

فقلتُ لهٗ اهلًا وسهلًا ومرحبًا ۔۔۔ رشدتَ ولم اقعد الیه اسائلُهْ

النابغة الذبیانی

وقال النابغة الذبیانی هو منسوب الی سعد بن ذبیان جده الاعلی جاهلی معروف یمدح نعمان بن وائل بن الجلاح بالجیم فالمهملة کغراب الکلبی ومن خبر هذه الابیات ان النعمان هذا کان قد اغار علی بنی ذبیان فسبی منهم واخذ عقرب بنت النابغة فسال عنها فقال انا بنت النابغة فقال واللہ ما احد اکرم علینا من ابیک ثم جهزها وخلی سبیلها ثم قال واللہ ما اری النابغة یرضی بهذا فاطلق کلهم فقال النابغة یمدحه

| | |
|---|---|
| له بفناء البیت سوداء فخمة | تلقم اوصال الجزور العراعر |

الفناء ما اتسع امام الدار والفخمة العظیمة وتلقم مجهول من لقمه شیئاً والاوصال المفاصل والجزور الناقة والعراعر بالضم السمین ترجمه نعمان کی صحن خانہ میں دیگ سیاہ کلان ہے جسمین پارچہ ہای گوشت ناقہ فربہ کی ڈالے جاتی ہین یعنی وہ سخی مہمان نواز ہے۔

| | |
|---|---|
| بقیة قدر من قدور تورثت | لآل الجلاح کابرا بعد کابر |

قال ابو علی کابر لیس باسم الفاعل کالقاعد والقائم وانما هو اسم للجمع کالباقر والجامل والمراد کبرا بعد کبر او کابر بمعنی کبیر هکذا فی التبریزی ونصبه علی انه مفعول فعل محذوف ای بلغت ترجمہ وہ دیگ بقیہ اون دیگونکا ہے جو آل جلاح کے موروثی ہین جو ایک بڑائی کے چاہنے والیکو بعد دوسری بڑائی کی چاہنے والیکی پہنچی ہیں

| | |
|---|---|
| تظل الاماء یبتدرن قدیحها | کما ابتدرت سعد میاه قراقر |

القدیح المرق وما یبقی منه فی اسفل القدر فیغترف بالقدح واراد بسعد بنی سعد بن عوف من تمیم وقراقر واد بالدهناء وهو فی بلاد تمیم ترجمہ جبکہ بیبیان اوس دیگ کی گوشت وشوربہ سی سیر ہو جاتے ہین تو چہوکریان اوسکی تہ مین سی پیالی بہر بہر شوربہ نکالنے لگتی ہین۔ یا جب وہ دیگ چولہے سے اوتاری جاتی ہے تو چہوکریان بیبیون کیلیے پیالونسے شوربہ ایسی جلد جلد نکالنے لگتی ہین جیسے بنی سعد نالہ قراقر کے پانیکو جلد جلد نکالتی ہین وقال الفرزدق

فرزدق

| | |
|---|---|
| وداع بلحن الکلب یدعو ودونه | من اللیل سجفا ظلمة وغیومها |

السجف بالکسر والفتح الستر واراد بالمثنی التکرار کما فی قوله تعالی فارجع البصر کرتین والغیم السحاب ترجمہ اور بہت سی پکارنیوالی باواز سگ ہین جو کسی سخی کو واسطے کہانا کہلانیکی پکارتے ہین اور حال یہ ہے کہ اونسے ورے بہت پردے تاریکی شب کے ہین اور اوسکی ابر عرب کے مسافرونکا دستور ہے کہ جب انکو راہ نہین ملتی تو کتے کیطرح بہونکنے لگتے ہین تاکہ کتے اوسکی آواز سنکر بہونکنے لگین اور مسافر اوسکی آواز سنکر وہان آجاوین۔

| | |
|---|---|
| دعا وهو یرجو ان ینبه اذ دعا | فتی کابن لیلی حین غارت نجومها |

عنی بابن لیلی نفسه فان لیلی بنت حابس ابن عقال اخت اقرع بن حابس رضی اللہ عنه کانت جدته ام ابیه غالب۔ والضمیر للظلمة ترجمہ اوسنے پکارا کسی سخی کو اور اوسنے جب پکارا تہا تو وہ اسبات کا آرزومند تہا کہ اپنی آواز سے ابن لیلی جیسے سخی یعنے فرزدق کو اوسوقت جگاوے جبکہ اوس تاریکی کے ستارے غائب ہو گئی تہے یعنی آخر شب مین۔

| | |
|---|---|
| بعثت له دهماء لیست بلقحة | تدر اذا ما هب نحسا عقیمها |

البعث الرفع والجملة جواب رب - والدهماء الناقة السوداء وأراد بها القدر - والنحس الريح الباردة والعقيم من الرياح ما لا تلقح ولا تنفع والضمير المجرور للرياح
ترجمہ کہ میں نے اوسکی لیے سیاہ رنگ دیگ ان پر چڑہائی کہ وہ درحقیقت ناقہ شیردار نہتی مگر وہ اوسوقت دودہ دیتی تہی جبکہ سرد و بانجہ ہوا چلی - شیر دیگ سے مراد اوسکا شوربہ ہے اور بانجہ ہوا وہ ہی جس سے کچھہ فائدہ اور نباتات کو نشو و نما حاصل نہو یعنی سرما اور قحط کی ہوا -

| | |
|---|---|
| کأن المحال الغر في حجراتها | عذارى بدت لما اصيب حميمها |

المحال فقار الظهر - والغر جمع اغر اى الابيض لمكان الشحم - والحجرات النواحي والضمير للدهماء بالمعنى المذكور - والحميم القريب ترجمہ گویا ہری پشت کے جو بسبب چربی کے سفید تہی اوس دیگ کے اطراف مین باکرہ عورتین تہین جو سیاہ لباس پہنے ظاہر ہوئین جب اونکا قریب رشتہ دار مقتول ہوا -

| | |
|---|---|
| غضوب كحيزوم النعامة احمشت | باجواز خشب زال عنها هشيمها |

الغضوب شديد الغضب وكنى به عن شديد الغليان نعت دهماء والحيزوم الصدر والتشبيه في الارتفاع والعظم واحمشت مجهول من احمش القدر اذا القى او قد الكثير تحتها - والاجواز الاوساط - والخشب بالضم جمع خشب - والهشيم اليابس المنكسر ترجمہ وہ دیگ بسبب شدت جوش کے غضبناک معلوم ہوتی تہی اور کلانی مین مثل سینہ شترمرغ کے تہی کہ بذریعہ لکڑیوں کے گدونکے جنسے اونکی سوکہی ٹہنیاں جدا ہو گئی تہین خوب جوش مین لائی گئی تہی -

| | |
|---|---|
| محضرة لا يجعل الستر دونها | اذا المرضع العوجاء جال بريمها |

اسم مفعول من حضره اذا حضره كثير من الناس - والعوجاء من النساء من اعوججت من الاوجال فاضطرب والبريم الخيط المتلون بالوان مختلفة تتوشح بها النساء لدفع العين وكنى باضطرابه عن الهزال فان السمن يمنعه عن الاضطراب ترجمہ اوس دیگ کے پاس کہانا کہانے کیلیے بہت سے مہمان اور مساکین لائے جاتے ہین اور جبکہ بچہ کو دودہ پلانیوالی دبلی پن سے کہ اعضا عورت کا پچر نگا گندہ اوسکی نہایت لاغری کے سبب اضطراب مین آجاوی اور پہر پہر کرنے لگے یعنے شدت قحط کے زمانہ مین اوس دیگ کو پردہ ڈالکر مساکین سے چہپایا نہین جاتا بلکہ اوسوقت مین بہی اوس سے برابر لنگر جاری رہتا ہے - گندہ کی اضطراب سے مراد لاغری ہے کیونکہ فربہی مانع اضطراب ہوتی ہے اور دودہ پلانیوالی کی تخصیص اسوجہ سے کی کہ اوسکی کہانیکا اہتمام بخیال فرزند زیادہ کیا جاتا ہے -

شریح بن الاحوص

## وقال شریح بن الاحوص بن جعفر بن کلاب

| | |
|---|---|
| ومستنبح يبغي المبيت ودونه | من الليل سجفا ظلمة وستورها |

ترجمہ اور بہت سے کتے بہونکانیوالے مین جو شب باشی کیلیے جگہ تلاش کرتے ہیں اور اونکے ورے بہت سے پردے تاریکی شب کے ہیں اور اوسکے پردے یعنے ابر کے

| | |
|---|---|
| رفعت له ناري فلما اهتدى بها | زجرت كلابي ان يهر عقورها |

الجملة جواب ربّ - وهر الكلب إليه إذا نبح عليه قليلا - والعقور الكلب العقوض ترجمه مین نے اوسکے لیے شعلهٔ آتش بلند کیا سو جب وه بذریعه اوسکی
روشنی کے مجھه تلک پهونچا تو مین نے اپنے کتونکو ڈپٹا اس خوف سے که کهین اوسکو کتکهنے کتے نه پهونچنے لگین -

| | | | |
|---|---|---|---|
| | فبات وان أسرى من الليل عقبة | | بليلة صدق غاب عنها شرورها |

العقبة النوبة وهو الذي يتعاقب فيها ثمان على بعير واحد والمراد به المسافة القليلة - والصدق الكرم والحسن ترجمه سو وه میری پاس اچهے عمده رات مین رہا
جس سے اوسکی برائیان غائب تهین اگرچه وه رات کو کسیقدر چلا - وقال مسكين الدارمي

| | | | |
|---|---|---|---|
| | كأن قدور قومي كل يوم | | قباب الترك ملبسة الجلال |

القباب جمع قبة والقبة التركية نوع من القباب يجعل من اللبد وتكون عظيمة - والملبسة من اللبسة والجلال جمع جل وهو ما يلقى على الدابة لدفع البرد -
ترجمه میری قوم کی دیگین هر روز ایسی هین که گویا وه ترکی خیمه هین که انپر سیاه جهولین ڈالی گئی هین یعنی وه بسبب کثرت طبخ نهایت سیاه رہتی هین

| | | | |
|---|---|---|---|
| | كأن الموقدين بها جمال | | طلاها الزفت والقطران طالي |

اوقد به بالفار إذا اشرف عليه ترجمه گویا وه لوگ جو دیگون کو دیگدان پر رکهتے اور اوتارتے اور اونکے کهانیکی خبرگیری کرتے هین یعنی باورچی غلام
ایسے شتر هین جنپر ملنے والے نے روغن زفت اور قطران ملدیا هی بسبب اونکی سیاهی رنگ لباس کے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| | بأيديهم مغارف من حديد | | أشبهها مقيرة الدوالي |

المغرفة ما يغرف به المرق من القدر - وشبهه اياه وبه كلاهما مستعمل - والمقير المطلي بالقار - والدوالي جمع دالية وهي الدلو ترجمه اونکے هاتهون مین لوهے کے
چمچے هین جنسے وه دیگونکا کهانا نکالتے هین مین اون چمچونکو بسبب سیاهی کے اون ڈولون سے تشبیه دیتا هون جنپر روغن قار جو سیاه هوتا هی ملا گیا هو
وقال العكلي هو النمر بن تولب بالفوقانية شاعر مخضرم صحب النبي صلى الله عليه وسلم وروى عنه وكان جوادا كريما -

| | | | |
|---|---|---|---|
| | أعاذل بكيني لأضياف ليلة | | نزور القرى أمست بليلا شمالها |

الهمزة للنداء - وعاذل ترخيم عاذلة - والنزور القليل - والبليل الريح الباردة ذو نداوة قليلة ترجمه اي زن ملامتگر جب مین مر جاؤن تو تو مجهکو بسبب
خرابی و تباهی مهمانان شب کے جنکی مهمانی تهوڑی رهجاویگی یا بالکل نرهیگی اور جنکی شمالی هوا کسیقدر باران سے تر هوگی خوب رونا کیونکه مین ایسے آڑے
وقت مین اونکی همیشه کام آتا تها اور مشکل کشائی کرتا تها -

| | | | |
|---|---|---|---|
| | أعاذل مهلا لا تلمني ولا تكن | | حفيا إذا الخيرات عدت رجالها |

ترجمه اي عاذله دم لے اور میری سخاوت پر مجهکو ملامت نکر اور تو ایسی نهین که جب نیکیون والے شمار کیے جاوین پوشیده اور گمنام یعنی بخیل نهو بلکه [illegible]

ادی ابلی تجزی مجازی مجمۃ ۔۔۔ اکثیر وان کانت قلیلا افالہا

یقال فلان اجزی مجزی فلان اذا کفی کفایتہ وسد مسدہ ۔ والجمۃ الاربعون من الابل الی ما زادت او ما بین السبعین الی المائۃ اراد بہا العموم والافال جمع افیل وہو الفصیل بن مخاض ترجمہ مین اپنے شترونکو قائم مقام شتران کثیر کی دیکھتا ہون اگرچہ اونکے بچے تہوڑے ہین کیونکہ مہمانونکیلئے ذبح ہوتے رہتے ہین

مثاکیل ما تنفک ارحل جمۃ ۔۔۔ تردّ علیہم نوقہا وجمالہا

المثاکیل جمع مثکال وہی التی تفقد اولادہا بالموت او الذبح ۔ والارحل جمع رحل وہو المنزل ۔ والجمۃ الجماعۃ ترد مجہول ۔ وضمیر الجمع للجمۃ ترجمہ میری شتر مفقود الاولاد ہین کہ وہ ہمیشہ فرودگاہ اوس جماعت کی رہتے ہین جنکو اونکے نر و مادہ کی تامل ومی جاتے ہین جیسے پرانی چیز لوٹائی جاتی ہی یعنی سائل اونکے لینے کو برابر آتے رہتے ہین ۔

وقال جابر بن حیان

فان یقتسم مالی بنیّ واخوتی ۔۔۔ فلن یقسموا خلق الکریم ولا فعلی

ترجمہ سو اگر مال میری بیٹے اور میری بہائی آپسمین بانٹ لینگے تو میری عمدہ عادت اور کام ہرگز تقسیم نکر سکینگے ۔

اہین لہم مالی واعلم اننی ۔۔۔ ساورثہ الاحیاء سیرۃ من قبلی

اراد بالاہانۃ الذل والنحر ۔ وضمیر الجمع للاضیاف والمساکین بدلالۃ المقام ترجمہ مین اونکے لئے یعنی مہمانون کیلئے اپنے شتر ذلیل وذبح کرتا ہون اور بیشک یہ جانتا ہون کہ عنقریب مین اونکا وارث زندہ رشتہ دارونکو کردونگا جیسا کہ مجہسے پہلے لوگون نے قرابتیان قریب کو اپنا وارث کردیا ۔ خلاصہ یہ کہ جب سب اورون کیلئے چہوڑ جانا ہی تو بخل سخت نا زیبا ہی ۔

وما وجد الاضیاف فیما ینوبہم ۔۔۔ لہم عند علات الزمان ابا مثلی

العلات العوائق ترجمہ اور مہمان لوگ اون حادثون مین جو اونکو پیش آوینگے مجہہ جیسا عمدہ باپ وقت عوائق و موانع یعنی مصائب زمانہ کے نہ پاوینگے

وقال حاتم

وعاذلۃ قالت علی تلومنی ۔۔۔ کانی اذا اعطیت مالی اضیمہا

ترجمہ اور بہت سی زن ملامتگر ہین کہ ملامت کرتی ہوئی مجہپر ایسی چڑہ آئین کہ گویا جب مین اپنا مال کسیکو بخشتا ہون تو اوسپر ظلم کرتا ہون ۔

اعاذل ان الجود لیس مہلکی ۔۔۔ ولا مخلد النفس الشحیحۃ لومہا

ترجمہ ای زن ملامتگر بیشک میری بخشش مجکو ہلاک نہین کریگی اور نہ بخیل طبیعت کو اونکا بخل مدام رکہیگا یعنی بخشش کچہہ مضر نہین ہی اور نہ بخل کچہہ مفید

وتذکر اخلاق الفتی وعظامہ ۔۔۔ مغیبۃ فی اللحد بال رمیمہا

ترجمہ اور مردسخی کی عمدہ عادتونکا برابر مذکور رہتا ہی حالانکہ اوسکے استخوان قبر مین بوسیدہ اور اوسکی پرانی ہڈیان ریزہ ریزہ ہوجاتی ہین ۔

جابر بن حیان

حاتم

ومن يبتدع ما ليس من خيم نفسه ** يدعه ويغلبه على النفس خيمها

الخيم بالكسر الاخلاق والعادات - والابتداع الاحداث ترجمہ اور جو شخص ایسی نئی بات پیدا کرتا ہے جو اوسکی عادات اصلی نہیں ہے تو آخر کو اوسے چھوڑ دیتا ہے اور اوسکی اصلی عادت اوس شخص پر غالب آجاتی ہے - وقال آخر

اكف يدي عن ان ينال التماسها ** اكف صحابي حين حاجاتنا معا

الالتماس المس - ونعدالالى كف على انه مفعول القبل ترجمہ جبکہ میں اور میرے دوست دونوں بھوکے ہوں اور کھانیکی حاجتمند ہوں تو میں اپنے ہاتھ کو اس امر سے روکتا ہوں کہ وہ میرے یاروں کے ہاتھ کو چھوئے یعنے بوقت کھانیکے یعنی میں ایسے وقت خود نہیں کھاتا اور دوستوں کیلیے چھوڑ دیتا ہوں -

ابيت هضيم الكشح مضطمر الحشا ** من الجوع اخشى الذم ان اتضلعا

الهضم الكسر - والمضطمر المهزول وان بتقدير اللام - وتضلع الرجل اذا امتلى اضلاعه من الشبع ترجمہ میں بھوک سے ٹوٹی ہوئی پسلیاں اور خالی شکم رات بسر کرتا ہوں کیونکہ میں شکم سیری کی بدنامی سے ڈرتا ہوں -

واني لاستحيي رفيقي ان يرى ** مكان يدي من جانب الزاد اقرعا

الاقرع الفناء الخالي يقال قرع الفناء اذا خلا من غب شعر اسر ترجمہ اور بیشک اپنے رفیق سے اس امر کی شرم کرتا ہوں کہ وہ میرے ہاتھ کو توشہ کیجانب سے خالی دیکھے پس اسلیے میں آپ نہیں کھاتا ہوں اور اوسکے لیے لگا رکھتا ہوں -

وانك مهما تعط بطنك سؤله ** وفرجك نالا منتهى الذم اجمعا

السؤل المطلوب ترجمہ اور بیشک جبکہ تو اپنے نفس پروری میں مصروف رہے اور اپنے شکم اور شرمگاہ کو اونکی خواہشیں عطا کرے تو وہ دونوں نہایت درجہ کی برائی کو پہونچینگے خلاصہ یہ ہے کہ نفس پرور سے دوست نوازی نہیں ہو سکتی - وقال حاتم ایضا

اما والذي لا يعلم السر غيره ** ويحيي العظام البيض وهي رميم

ترجمہ سن اے مخاطب قسم ہے اوس ذات پاک کی کہ بھید سوائے اوسکے کوئی نہیں جانتا اور وہ استخوانہائے سپید یعنی بے گوشت و پوست کو جبکہ وہ بوسیدہ ہیں زندہ کرتا ہے یہاں سے معلوم ہوتا ہے کہ حاتم حشر کا قائل تھا -

لقد كنت اختار القرى طاوي الحشا ** محافظة من ان يقال لئيم

الطاوي الجائع ترجمہ بخدا میں مہماندار یکو اپنے کھانیکی نسبت پسند کرتا ہوں حالانکہ میں بھوکا ہوتا ہوں بسبب بچنے اس خوف کے کہ مجکو بخیل کنجوس کہا جاوے یعنے یہ برا خطاب مجکو نہایت ناپسند ہے -

مین نے فقرا کو دیا تو بین اوسقدر دونگا جو میری حاجت سے زیادہ ہی اور جسکا دینا بند نہین کیا جاتا یا اوسپر احسان نہین رکھا جاتا الحاصل میری سخاوت متوسط درجہ کی ہی قابل ملامت نہین ہی۔

| لبست بباکیة ابلی اذا فقدتُ | صوتی ولا وارثی فی الحیّ یبکینی |
|---|---|

ترجمہ جبکہ میں بولتا جاتا رہیگا یا جب میرے شتر میری آواز گم کرینگی یعنی میں مرجاؤنگا تو میری شتر مجھپر نروئینگے اور نہ قوم مین میرا وارث مجکو روئیگا اسپر کیون سخاوت نکرون۔

| بنی البناة لنا مجدا و مکرمة | لا کالبناء من الآجرّ والطین |
|---|---|

ترجمہ بنانیوالون یعنی ہمارے بڑون نے جو بانیان عز و شرف ہین ہمارے واسطے عزت و شرف کی بنا کردی ہی نہ ایسی بنا جو خشت وگل سے بنائی جاتی ہے کہ یہ ناپائدار قابل قدر نہین ہی۔ وقال عتبة بن بجیر وقیل انه لمسکین الدارمی

| لحافی لحاف الضیف والبیت بیته | ولم یلهنی عنه غزال مقنّع |
|---|---|

المقنع اسم مفعول من قنع المرءة اذا البسها القناع ترجمہ میرا لحاف میرے مہمان کا لحاف ہی اور میرا گھر اوسکا گھر ہی اوسمین جو چاہی تصرف کرے اور مجکو آہوئے برقع پوش یعنے خوبصورت معشوقہ مہمان کیطرف سے غافل نہین کرتے۔

| أحدّثه انّ الحدیث من القری | وتعلم نفسی انه سوف یهجع |
|---|---|

ترجمہ مین اپنے مہمان سے باتین کرتا ہون کیونکہ مہمان سے بات کرنی بھی منجملہ ضیافت ہی اور مین جانتا ہون کہ وہ ایک عرصہ کے بعد سوجاویگا وقال عمرو بن احمر الباہلی

| وسود تصادیها الولائد جلّة | اذا جهلت اجوافها لم تحلّم |
|---|---|

الدہم جمع دہماء اراد بہا القدور السود من کثرة الطبخ۔ وتصادی اہ داراہ۔ والولائد جمع ولیدة وہی الامة۔ والجلة العظام نعت ثان لدہم ترجمہ اور بہت سی سیاہ کلان دیگین ہمارے گھر مین ہین کہ ہماری باندیان اونکا استعمال کرتی ہین یعنے اونکو پکانیکی کام مین لاتی ہین جبکہ اونکی شکم جاہلونکی مانند بشدت جوش مین آتی ہین تو حلیم آدمیونکی طرح اونکا جوش ٹہرتا نہین خلاصہ یہ ہی کہ اونمین گوشت وغیرہ خوب پر کرکے پکایا جاتا ہی اور اسلیے اونکا جوش بیٹھتا نہین ہی اور سیاہ بسبب کثرت پخت کی کہا۔

| تری کل هرجاب لجوج لهمّة | زفوف بشلو الناب هوجاء عیلم |
|---|---|

الہرجاب بالمہملة فالجیم کقرطعب الطویل من الناس وغیرہم واراد بہا القدر العظیمة الطویلة۔ واللجوج شدید الصوت من اللجة وہی الاصوات۔ واللہمة تانیث اللہم بوزن کثیر اللقمة والاکل۔ والزفوف بالمعجمة فالفائین الخفیف السریع یستوی فیہ المذکر والمونث۔ والشلو العضو والجسد من کل شیٔ۔ والباء للتعدیة والناب الناقة المسنة۔ والہوجاء الناقة السریعة والریح الشدیدة۔ والعیلم بالمہملة البیر الکثیرة الماء ترجمہ تو اون دیگون مین دیکھیگا ہر دیگ لمبی چوڑی

